**الحكاية السابعة والعشرون** بعد الخمسمائة عن الشيخ ابي محمد عبد الله
ابن مسعود المعروف بالرومي قال مررت مرة مع شيخنا الشيخ ابي النجيب رضي الله عنه
بسوق السلطان ببغداد فنظر الى شاة مسلوخة معلقة عند جزار فوقف عنده وقال له
ان هذه الشاة تقول لي انها ميتة فغشي على الجزار وتاب على يد الشيخ واقر بصحة قوله قلت
ونحو هذا ما بلغني عن بعضهم انه مر على شواء بين يديه كبش شواء يريد تقطيعه وبيعه
على المسلمين فكشف له عن كونه ميتة فدفع للجزار شيئا من الدراهم وامر بحمله والقائه على
بعض المزابل للكلاب وهذا السيد المذكور هو الشيخ عبد الله المتوفى الرومي رضي الله عنه
ومن كل ما فاته ايضا اني حرصت على الاجتماع به في القرافة فلم يتفق لي به اجتماع الى ان كان وقت
سفري وفي اذانه قد جاء الى المكان الذي انا فيه فتأنسنا به انبساطا في الحال ويحتمل ان تصرفه في احوال
الخلق في هذا المقدار فحسب ويحتمل ان عدم انكاره على الشواء المذكور واخذه منه من غير بذل
شيء لوجهين احدهما ستر الحال وتباعد عن التوبيخ والاخجال والثاني خشية ان ينكر عليه فينكر
كونه ميتة ويبيعه ولا يلتفت الى قوله البتة رجعنا الى ما يتعلق بذكر الشيخ ابي النجيب قال
الراوي ومررت معه مرة اخرى على الجسر فرأى رجلا يحمل فاكهة كثيرة فقال له يعني هذه الفاكهة
فقال وَلِمَ قال فما تقول لي انقذني من يد هذا فانه اشتراني ليشرب على الخمر فأغمي على الرجل
وسقط لوجهه ثم اتى الشيخ وتاب على يده وقال والله ما علم هذا الحال الذي اخبر به الشيخ احد سوى
الله عز وجل وانا قال ولم تزل معه يوما بالكرخ فسمعنا اخلاط اصوات سكارى في دار
وشممنا رائحة منكرة فدخل الشيخ دهليز الدار وصلى فيه ركعتين فخرج من كان فيها صاحين واذا
الخمر الذي كان في الاواني عندهم قد صار ماء وتابوا كلهم على يد الشيخ رضي الله عنه وكان من
اعيان المحققين واعلام العلماء العارفين صاحب الكشف الظاهر والكرامات الخارقة والاحوال
النفيسة والمقامات الرفيعة والانفاس الصادقة والمفاخر السنية وهو واحد من درّس بالنظامية
وتصدى للفتاوى ووضع الكتب المفيدة في علم الشريعة والحقيقة وكان يلقب بمفتي العراقين
وقدوة الفريقين وهو واحد اركان هذا الشان وائمة ساداته واجلاء قاداته اليه المنهاج الاعلى
في الحقائق والمعراج الارفع في المعاني والمقام السامي في القرب والقدم الراسخ في التمكين

علی نرم کی تمیم
عه رسیدن گوشت ... قصاب
عه ... قربان
المتوفی
فدخلنا

کہ اسی کے مثل وہ قصہ ہی جو مجھے بعض صالحین سے پہونچا ہی کہ وہ ایک بریان فروش پر گزرے اوسکے آگے ایک دنبہ بریان تھا وہ ارادہ کر رہا تھا کہ اوسکے ٹکڑے کرے اور مسلمانون کے ہاتھ اوسے فروخت کرے پس اونکو اوسکے مردار ہونیکا کشف ہوا تو اوس قصاب کو کچھ درہم دیئے اور حکم دیا کہ اوسکو اٹھائین اور کسی گھوڑے پر کتون کے واسطے اوسکو ڈالدین اور یہ سید مذکور ہی شیخ عبد اللہ منوفی رومی ہین اور اونکی کرامات مین سے یہ بھی ہو کہ مین نے اسپر حرص کی کہ قرافہ مین اونسے ملون سو اونسے ملنا میرے واسطے مقدر نہین ہوا یہانتک کہ میرے سفر کا وقت آ گیا دیکھتا ہون کہ ناگاہ وہ اوس مکان کی طرف آ گئے جسکے اندر مین تھا تو باہم ہمنے سلام کیا پھر فی الحال مینے سفر کیا حکایت مذکورہ مین شیخ اوس بریان فروش پر انکار نکیا اور کچھ نہی کی بغیر اوس دنبہ کو اوس سے لیا سو یہ احتمال ہو سکتا ہی کہ اونکا تصرف احوال خلق مین صرف اسیقدر تھا اور یہ بھی احتمال ہو کہ دو وجہون کی باعث ایسا نکیا ایک یہ کہ اوسکے حال کا ستر کیا اور تنبیہ و سرزنش اور شرمندگی سے دور رہے دوسری وجہ یہ ہی کہ اس بات سے خوف کیا کہ اگر اوسپر انکار کرین تو وہ اوسکے مردار ہونیکا انکار کرے اور اوسکو بیچے اور اونکے قول کی طرف بالکل التفات نکرے اب پھر ہم رجوع ہوتے اوس بات کیطرف جو کہ شیخ ابو النجیب کے ذکر سے متعلق ہے راوی نے کہا ایکبار ادر مین اونکے ہمراہ ایک بازار گزرا تو اونہون نے ایک شخص کو دیکھا کہ وہ بہت سا میوہ اوٹھائے لیجاتا ہے پس اوس سے فرمایا کہ تو یہ میوہ مجھے بیچدے تو اوسنے کہا کیون فرمایا وہ مجھے کہتا ہے کہ تو مجھے اسکے ہاتھ سے ہائی دلادے اسلیے کہ اوسنے مجھکو خریدا ہی تاکہ مجھپر شراب پیئے یہ کہتے ہی اوس شخص پر بیہوشی طاری ہوئی اور اپنے مونہہ کے بل گر پڑا پھر وہ شیخ کے پاس آیا اور اونکے ہاتھ پر توبہ کی اور کہا یہ حال جسکی شیخ نے خبر دی اسکو سوا اللہ عزوجل کے اور میرے کسی نے نہین جانا کہا اور ایکدن مین اونکے ہمراہ محلہ کرخ پر گزر کیا تو ایک گھر مین ہمنے شرابیون کی خلط ملط آوازین سنین اور ایک بری بو سونگھی پس شیخ گھر کی ڈیوڑھی مین داخل ہوا اور وہان دو رکعت نماز پڑھی تو جو لوگ اوس مین تھے وہ چلاتے ہوئے نکل آئے پھر کیا دیکھتے ہین کہ جو شراب اونکے پاس برتنون مین تھی وہ بالکل پانی ہوگئی اور اون سب نے شیخ رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر توبہ کی

## الحكاية الثامنة والعشرون

بعد المخبر الثقة عن الشيخ الامام العارف بالله تقي الدين علي بن المبارك الواسطي قال جلس سيدي احمد الرفاعي رضي الله تعالى عنه يومًا على الشط واصحابه حوله فقال اشتهي ان ناكل اليوم سمكا مشويا فلم يتم كلامه حتى امتلأ الشط اسماكا من انواع شتى و ... منها شئ كثير الى البر فقال الشيخ ان هذه الاسماك كلها تسأل بحق الله تعالى ان اكل منها فصاد الفقراء منها كثيرا وشووه وقدموه سماطا عظيما في طواجن فاكلوا حتى شبعوا وبقي في الطواجن من هذه السمكة رأسها

۵۱ دو ثوب بریان ۱۲

۵۲ طواجن جمع الجیم تابہ دو دست انبار چوبین ۱۲

بجن

وبقي في ذلك الوقت بشط امر عبیدہ من الاسماك مالم یر مثله

ومن هذه ذكرتها ومن هذه بعضها فقال رجل یا سیدی ما صفة الرجل المتمكن قال ان یعطی التصریف
العام فی جمیع الخلائق قال له وما علامة ذلك قال ان یقول لبقایا هذه الاسماك قومی فاسعی فتقوم
وتسعی ثم اشار الشیخ الی تلك الطواجن بیده وقال ایتها الاسماك فی هذه الطواجن قومی فاسعی
باذن الله عز وجل فلم یتم كلامه حتی وثبت تلك البقایا فی البحر سماكا صحیحة وذهبت فی الماء
حیث اتت شیخ تقی الدین علی بن مبارك واسطی رحمه الله تعالی کہتے ہین کہ ایکدن سیدی احمد رفاعی
رضی الله عنہ دریا کے کنارے پر بیٹھے اور اونکے اصحاب اونکے گرد تھے پھر فرمایا ہم آج یہ چاہتے ہین کہ بھنی ہوئی
مچھلیان کھاوین پس اونکی بات پوری نہوئی تھی یہانتک کہ وہ کنارہ دریا کا متفرق قسمون کی مچھلیون سے بھر گیا
اور بہت سی اونمین سے خشکی کیطرف کود کر آگئین تو شیخ نے فرمایا کہ یہ ساری مچھلیان الله تعالی کے حق کی قسم دیکر
مجھسے یہ درخواست کرتی ہین کہ ہم اونمین سے کھاوین پس فقرا نے بہت سی شکار کین اور اونکو بریان کیا اور
تغارون مین رکھکر ایک بڑا دسترخوان تیار کرکے پیش کیا پھر اونھون نے کھایا یہانتک کہ سیر ہوگئے اور اون تغارون
مین بقیہ بچ رہا کسی مچھلی کا تو سر اور کسی کی دُم اور کسی کا کوئی اور عضو پھر ایک شخص نے عرض کیا کہ یا سیدی مرد متمکن
کی کیا صفت ہے فرمایا یہ ہے کہ ساری خلائق مین تصریف عام اوسکو عطا کیجاے اوس شخص نے عرض کیا
کہ اسکی کیا علامت ہے فرمایا یہ ہو کہ ان مچھلیون کا جو بقیہ بچا ہو اوس سے کہے کہ اٹھ کھڑا ہو پھر دوڑ تو وہ اٹھ
کھڑا ہو پھر دوڑنے لگے پھر شیخ نے اون تغارون کیطرف اپنے ہاتھ سے اشارہ کیا اور فرمایا اے مچھلیو ان تغارون
مین الله عز وجل کے اذن سے اوٹھ کھڑی ہو پھر دوڑ چلیں اونکی بات پوری نہوئی تھی یہانتک کہ وہ بقیہ درست مچھلیان
ہوکر دریا مین کود گیا اور پانی مین چلی گئین جہان سے آئی تھین الحكاية التاسعة والعشرون
بعد الحمد المبین عن الشیخ الجلیل ابی الحسن علی بن اخت سیدی احمد رضی الله تعالی عنه قال كنت
یوما جالسا علی باب خلوة خال الشیخ احمد ولیس فیها غیره فسمعت عنده حسا فنظرت فاذا عنده
رجل ما رأیته قبل فتحدثا طویلا ثم خرج الرجل من كوة فی حائط الخلوة ومر فی الهواء كالبرق
الخاطف فدخلت علی خالی وقلت له من الرجل فقال او رأیته قلت نعم قال هو الرجل الذی
یحفظ الله عز وجل به قطر البحر المحیط هو احد الاربعة الخواص الا انه هجر منذ ثلث لیال
وهو لا یعلم فقلت یا سیدی ما سبب هجره قال انه مقیم بجزیرة فی البحر المحیط ومنذ ثلاث لیال
امطرت جزیرته حتی سالت اودیتها فخطر فی نفسه لو كان هذا المطر فی العمران ثم استغفر الله تعالی

فحجب بسبب اعتراضه فقلت له فهلا اعلمته قال لانی استحییت منه فقلت له لو اذنت لی لاعلمته قال او تفعل قلت نعم فقال زق فزققت ثم سمعت صوته یا علی ارفع رأسك فرفعت راسی واذا بجزیرة فی البحر المحیط فتحیرت فی امری وقمت امشی فیها واذا انا بذلك الرجل فسلمت علیه واخبرته فقال انشدك بالله الا ما فعلت ما اقول لك قلت نعم قال ضع خرقتی فی عنقی واسحبنی علی وجهی ونادعلی هذا جزاء من یعترض علی الله سبحانه وتعالی فوضعت الخرقة فی عنقه وهممت بسحبه واذا هاتف یقول یا علی دعه فقد ضجت ملائکة السماء باکیة علیه سائلة فیه وقد رضی الله عنه قال فاغمی علی ساعة ثم سری عنی واذا انا بین یدی خالی بخلوته ووالله ما ادری کیف ذهبت ولا کیف جئت

**شیخ ابوالحسن علی** رضی اللہ عنہ شیخ احمد رفاعی رضی اللہ عنہ کے بھانجے کہتے ہین کہ ایک دن مین اپنے ماموں شیخ احمد کے دروازہ خلوہ پہ بیٹھا ہوا تھا اور اوسمین سوا اونکے کوئی تنہا نہین بیٹھے اونکے پاس ایک آہٹ سُنی تو مینے نظر کی پس کیا دیکھتا ہون کہ اونکے پاس ایک ایسا شخص ہی کہ اس سے پہلے مینے اوسکو نہین دیکھا تھا پھر دونون نے دیر تک بات چیت کی اوس خلوہ کی دیوار مین ایک روزن تھا پھر وہ شخص اوس سے نکل گیا اور برق خاطف کیطرح ہوا مین گزرتا ہوا چلا گیا پھر مین اپنے ماموں کے پاس اندر گیا اور مینے اونسے کہا کہ یہ شخص کون تھا تو فرمایا کیا تونے اوسکو دیکھ لیا مینے کہا ہان فرمایا یہ وہ شخص ہی کہ اللہ عزوجل اسکے سبب سے بحر محیط کی قطر کی حفاظت فرماتا ہی اور یہ چار خواص مین کا ایک ہی مگر وہ تین رات سے مہجور ہوگیا ہے حالانکہ وہ نہین جانتا پس مینے عرض کیا یا سیدی اوسکے مہجور ہونیکا کیا سبب ہی فرمایا کہ وہ دریا مین ایک جزیرے مین مقیم ہے تین رات سے اوسکے جزیرے پر پانی برسایا گیا یہانتک کہ اوسکی وادیان بہ نکلین تو اوسکے جی مین یہ خطرہ آیا کہ کاش یہ بارش آبادی مین ہوتی پھر اوسنے اللہ تعالی سے استغفار کی سو وہ اپنے اعتراض کے باعث مہجور ہوا ہی کسی نے خطرے کے باب مین خوب کہا ہی ؎ نہ آنا دل مین خطرے کا ہی تہذیب اوسکی محفل کی + پھر مینے اونسے عرض کیا کہ آپ نے کیون نہین اوسکو اعلام کردیا فرمایا نہین اسلیئے کہ مین اوس سے شرمایا تو مینے کہا اگر آپ مجھے اذن دیتے تو مین اوسے اعلام کردیتا فرمایا کیا تو یہ کریگا مینے کہا ہان تو فرمایا تو اپنے دونون ہاتھ ایسے ہلا جیسے پرندہ اپنے دونون بازو پھڑپھڑاتا ہی پس مینے ایسا کیا پھر مینے اونکی آواز سنی او علی اپنا سر اوٹھا تو مینے اوٹھالیا کیا دیکھتا ہون کہ بحر محیط کے اندر ایک جزیرے مین ہون پس مین اپنے کام مین حیران ہوگیا ادھر اوُدھر اوسمین چلنے لگا ناگاہ مین اوسی شخص کے پاس موجود ہون تو مینے اوسکو سلام کیا اور اوسے خبر دی پس اوسنے کہا

اوَ اعلمته لانی — لا تفعل فاذا انا — الله — اعترض فاذا انا بهاتف — فی الله

سلہ بالتشدید یعنی چرانیدہ ص سلہ زق الطائر زقا اطعم فرخہ بمنقارہ فی الہواء و شب و طیران ... خفق الطائر ... کما فی الصحاح ... سلہ مع ... سلہ المناشدۃ سوگند دادن سلہ یعنی کشیدن ... سلہ ای قصدت سلہ امر یعنی اترک سلہ ضج و ضجیج بانگ و فریاد کردن سلہ سُرّی عنہ الہم ای انکشف ص

طلباب الصالحين وتاج المتقين وغنيمة العارفين ومنية المريدين ورضاء الجبار وكرامة لاهل ولايته والانس بالله لعبد قد كملت طهارته وصفا ذكره واستوحش من كل ما يشغله عن الله وعند ذلك انسه الله به واراده بحق حقائق الانس به ومنه لسان الورع يدعوا الى ترك الآفات ولسان التعبد يدعوا الى دوام الاجتهاد ولسان المحبة يدعوا الى الذوبان والهيمان ولسان المعرفة يدعوا الى الفناء والمحو ولسان التوحيد يدعوا الى الافاقة والصحو ومن اعرض عن الاعتراض ادبا فهو الحكيم المتأدب وقيل سبب مرضه الذى مات به انه سمع قوالا ينشد ابياتا فاضطرب وانزعج وهى هذه ع اذا جن ليلى هام قلبى بذكركم ✤ انوح كما ناح الحمام المطوق ✤ وفوقى سحاب يمطر الهم والاسا ✤ وتحتى بحار بالاسا تتدفق ✤ سلوا ام عمرو كيف حال اسيرها ✤ تفك الاسارى دونه وهو موثق ✤ فلا انا مقتول ففى القتل راحة ✤ ولا انا ممنون عليه فيوثق ✤ قال المترجم عفا الله تعالى عنه وهو رضى الله تعالى عنه بطائحى المنشا وكان منسوبا الى من اسمه رفاعة وسكن ام عبيدة قرية بارض البطائح الى ان مات بها سنة ثمان وسبعين وخمسمائة وقد نامن الثمانين قبره بها ظاهر يزار وقال قبل موته انا شيخ من لا شيخ له انا شيخ المنقطعين انا اوى كل شاة عرجا انقطعت فى الطريق وذكر عنه انه قال امرت بالسكوت فكان لا يتكلم الا قليلا رضى الله تعالى عنه كذا فى بهجة الاسرار انتهى

## الحكاية الثلثون بعد الخمسين

عن الشيخ على بن ادريس اليعقوبى رحمه الله تعالى ان الشيخ الكبير العارف بالله على بن الهيتى رضى الله تعالى عنه ركب دابته مرة واتى الى بلدة من اعمال نهر الملك فنزل على بعض اهلها فاحتفل به الرجل احتفالا عظيما فقال له الشيخ ادخ هذه الدجاجة وهذه تشير الى دجاج بين يديه نفصل فخرج من بطونها حبات ذهب فبهت الرجل وكانت لاخته صيغة من حلية الذهب فانقطعت ولم تشعر والتقطها الدجاج ففقدتها وظن اهلها انه حدث عليها امر وهو ابتغلها تلك الليلة فقال الشيخ ان الله تعالى اطلعنى على امر اختكم وعلى ما فى نفوسكم وعلى ما فى بطون هذه الدجاج وانى استاذنت ربى تبارك وتعالى فى ان اكشف لكم عن هذه القضية وانقذ كم من الهلكة فاذن لى قال الراوى المذكور وسرنا معه مرة فى قرى نهر الملك فوجدنا اهل قريتين قد اشهروا سيوفهم وتوجهوا القتال بينهم قتيل مطروح وقد اتهم بعض الفريقين بعضا بقتله وجاء الشيخ حتى وقف على راس القتيل واخذ بناصيته وقال من قتلك يا عبد الله فاستوى القتيل

فعند

الاثبات

ادريس

وهذه

عنبرية

حالته او فهم عنه ونظر اليه الشيخ وقال بلسان فصيح سمعته يقول قتلني فلان بن فلان ثم طفی كما هو وعاد الى حالته الاولى شیخ علی بن ادریس یعقوبی رضی اللہ عنہ کہتے ہین کہ شیخ کبیر عارف باللہ علی بن ہیتی رضی اللہ عنہ ایکبار اپنی سواری پر سوار ہو کے اور اعمال نہر الملک سے کسی شہر کیطرف آئے اور اوسکے لوگون مین سے کسی شخص کے پاس اوترے تو اوسنے اونکی بڑی آو بھگت کی پس شیخ نے اوس سے فرمایا کہ تو یہ مرغی ذبح کر اور یہ اور یہ اون مرغیون کیطرف اشارہ کرتے تھے جو اونکے آگے تھین پھر اوسنے ایسا ہی کیا تو اونکے پیٹون مین سے سونے کے دانے نکل آئے دیکھکر وہ شخص بہوت متحیر ہو گیا اوس شخص کی بہن کی کوئی شے سونے کے زیور کی تھی وہ ٹوٹ گئی اور اوس عورت کو اسکی خبر نہوئی اور مرغیان اوسکو چگ گئین پھر اوسنے اوس شے کو گم پایا اور اوسکے گھر والون نے یہ خیال کیا کہ اوسپر کوئی امر حادث ہوا ہی اور اوسی رات کو اوسکے قتل کا ارادہ کیا تھا پس شیخ نے فرمایا کہ اللہ تعالی نے مجھے مطلع کیا تمہاری بہن کے حال پر اور اوس بات پر جو تمہارے جیبون مین تھی اور اوس شے پر جو ان مرغیون کے پیٹون مین تھی اور مینے اپنے رب تبارک وتعالی سے اذن چاہا اسبات مین کہ تمہارے واسطے اس قضیہ کا کشف کر دون اور تمکو ہلاکت سے خلاصی دون تو اوسنے مجھے اذن دیا راوی مذکور نے کہا اور ایکبار ہم شیخ کے ہمراہ نہر الملک کے دیہات مین چلے تو دوکانون والون کو ہمنے پایا کہ اپنی تلوارین میان سے کھینچے ہوئے ہین اور لڑنے کے واسطے آمنے سامنے ہو رہے ہین اور اونکے درمیان مین ایک شخص مقتول پڑا ہوا ہی اور فریقین مین سے بعض نے بعض کو اوسکے قتل کی تہمت لگائی ہو پس شیخ آئے یہانتک کہ اوس مقتول کے سرپر آ ٹھیرے اور اوسکی پیشانی کے بال پکڑے اور فرمایا او اللہ کے بندے تجھے کسنے قتل کیا ہی تو وہ سیدھا ہو کر بیٹھ گیا اور اپنی آنکھین کھولین اور شیخ کیطرف نظر کی اور زبان فصیح سے کہا جسکو ہر ایک نے سنا جو وہان حاضر تھا کہ مجھے فلان فلان کے بیٹے نے قتل کیا ہے پھر وہ بجنسہ جیسا کہ تھا اور اپنے پہلے حال کیطرف عود کر آیا ۔

## الحکایۃ الحادیۃ والثلاثون

حدثنا [illegible] عن الشيخ ابي الحسن الجوسقي رضي الله عنه قال حضرت سماعا مع سيدنا الشيخ علي بن الهيتي رضي الله عنه وحضره جماعة من المشايخ والعلماء والفقهاء والقراء فلما اخذ المشايخ حظهم من السماع انكر عليهم الفقهاء والقراء [illegible] فنظر الشيخ علي بن الهيتي فطار عليهم فكان كلما قابل منهم رجلا [illegible] الى [illegible] فانصرفوا [illegible]

اقول مرۃ

فمد لهم سماطا فاكلوا واكل الشيخ معهم ولقم كلا منهم لقمة فوجد كل منهم ما فقده مع تلقيم الشيخ له تلك اللقمة وانصرفوا مسرورين قال ورايته يوما من حيث لم يشعر بي في ظني جالسا تحت نخلة فرأيت النخلة امتلات عراجين تمر وتدلت حتى دنت منه فجعل يتناول من التمر وياكله ووالله ما في العراق تمرة على النخلة ولا هو اوان حمل النخل ثم انصرف فجئت على اثره الى مكانه ذلك فوجدت تمرة فاكلتها فوالله ما اكلت تمرة من تمر الدنيا تشبه طعمها وقال ورايته يوما على شفير بئر يستقي منها دلوا ليتوضأ فطلع له منها في الدلو ذهب فقال يا رب اريد ماء اتوضأ به ثم افرغ الدلو في البئر واستقى ثانية فطلع له في الدلو فواكه فقال يا رب اريد ماء اتوضأ به ثم افرغ الدلو في البئر واستقى ثالثة فطلع له في الدلو ماء فتوضأ به ثم اكب راسه في راس البئر فطلع الماء الى راسها حتى شرب وقد كانت بعيدة الرشاء شیخ ابو الحسن جوسقی رضی اللہ عنہ کہتے ہین کہ مین ایک مجلس سماع مین حاضر ہوا ہمراہ سیدی شیخ علی بن ہیتی رضی اللہ عنہ کے اور مشائخ وصلحا وفقہا و قراءمین کی ایک جماعت بھی حاضر ہوئی پھر جب مشائخ نے سماع سے اپنا حظ ونصیب لیا تو فقہا نے اپنے باطن سے اوس پر انکار کیا پس شیخ علی بن ہیتی اس بات کو جان گئے اور اون پر طواف کیا پھر جب کبھی اون مین کے کسی شخص کے مقابلہ مین آتے تو اوسکی طرف نظر کرتے پس جو کچھ قرآن وعلم اوسکے سینہ مین تہا وہ اوس سب کو گم کرنے لگتا تہا یہانتک کہ اونکے آخر پر آگئے پھر وہ لوگ چلے گئے اور ایک مہینے اسیطور پر ٹھیرے رہے پھر سبکے سب شیخ کی طرف آئے اور اونکے پانوٗن چومے اور اللہ تعالی سے استغفار کی پس شیخ نے مجھے حکم دیا تو مینے اونکے واسطے دسترخوان بچھایا پھر اونہون نے کھانا کھایا اور شیخ نے بھی اون کے ساتھ کھایا اور اون مین سے ہر ایک کو ایک ایک لقمہ کھلایا پھر اون مین کے ہر ایک نے جو کچھ گم کیا تھا اوسکو پالیا اوس لقمہ کے ساتھ جو کہ شیخ نے اوسکو دیا اور خوش ہوتے ہوے چلے گئے راوی نے کہا اور ایکدن مینے اونکو دیکھا ایسی جگہہ سے کہ میرے خیال مین اونکو میری خبر نہوئی کہ ایک درخت خرما کے نیچے بیٹھے ہین پس مینے دیکھا کہ وہ درخت کھجور کی گھوڑون سے بھر گیا اور لٹک آیا یہانتک کہ اونسے قریب ہوگیا تو وہ اون کھجورون مین سے لے رہے ہین اور اونکو کھا رہے ہین قسم ہے اللہ کی کہ عراق مین کسی خرما کے درخت پر ایک کھجور بھی نہ تھی اور نہ وہ وقت کھجورون کے پھلنے کا تھا پھر وہ چلدیے تو مین اون کے نقش قدم پر اوس جگہہ کیطرف آیا پس مینے ایک کھجور پائی تو اوسکو کھا لیا پس قسم ہے اللہ کی مین نے دنیا کی کھجورون مین سے کوئی کھجور ایسی نہین کھائی کہ اوسکے مزے کے مشابہ ہو کہا اور ایکدن مین نے اونکو دیکھا کسی کنوین کے

ا عرجون بمعنی خوشہ خرما ۱۲
۲ تدلی آویختہ شدن ۱۲
۳ حمل بالفتح بار درخت ۱۲ص
۴ اشباہ مانند شدن ۱۲
۵ استقاء آب کشیدن ۱۲
۶ افراغ الماء آب ریختن ۱۲
۷ اکب بروی افگندن ۱۲
۸ رشاء بالکسر والمد رسن دلو ۱۲

کنارے پر کہ اوس سے ڈول کھینچ رہے ہین تاکہ وضو کرین پس اونکے واسطے اوسمین سے ڈول مین سونا ظاہر ہوا تو کہا یارب مین پانی چاہتا ہون کہ اوس سے وضو کرون پھر کنوین مین ڈول ڈالا اور دوبارہ کھینچا تو اون کے واسطے اوس ڈول مین میوے ظاہر ہوے پس کہا یارب مین پانی چاہتا ہون کہ اوس سے وضو کرون پھر کنوین مین ڈول ڈالا اور تیسری بار کھینچا تو اوس ڈول مین اونکے واسطے پانی ظاہر ہوا تو اوس سے وضو کیا پھر اپنا سر اوس کنوین کے سر مین اوندھا کیا تو پانی اوسکے سر تک طلوع کر آیا یہانتک کہ پیا حالانکہ اوس مین رسّی بہت دور لگتی تھی ومن کلامه رضی الله عنه الشریعة ما ورد به التکلیف والحقیقة ما حصل به التعریف فالشریعة مؤیدة بالحقیقة والحقیقة مقیدة بالشریعة والشریعة وجود الافعال لله تعالی والقیام بشروط العلم بواسطة الرسل والحقیقة شهود الاحوال بالله تعالی والاستسلام لغلبات الحکم بالتقدیر السابق فی القدم بواسطة الفضل والکرم وکان یتمثل بهذه الابیات ؎ ان جئت اطلبه لا ینقضی سفری * او جئت احضره اوحشت فی الحضر * فما اراه ولا ینفک عن نظری * وفی ضمیری ولا القاه فی عمری * فلیتنی غبت عن حسی برؤیته * وعن فؤادی وعن سمعی وعن بصری * **مترجم عفا الله عنه** عرض کرتا ہے کہ حضرت شیخ علی بن ہیتی رضی الله عنہ نے زریران مین سکونت اختیار کی تھی یہ ایک شہر ہے اعمال نہر الملک سے یہانتک کہ سنہ ۵۶۴ پانصد و شصت و چہار ہجری مین وہین وفات پائی انکی عمر یکصد بست سال سے بھی زیادہ ہوئی اور اوسی شہر مین مدفون ہوے اور وہین انکی قبر ظاہر ہے لوگ اوسکی زیارت کرتے ہین وکان بہیا ظریفا جمیلا یلبس لباس اهل السواد وقد حوی مکارم الاخلاق ومحاسن الصفات وجلائل المناقب کان من اکرم الناس واوفرهم عطاء واکثرهم ایثارا وآثره فتوة وکان لاصحابه علی سلوک هذا المقام اقتفاء بهذا المنهاج رضی الله عنهم وزریران بزای وبعدها راء مهملة مکسورة ویاء وبعدها راء مهملة والف ونون علی وزن فعیلان کذا فی بهجة الاسرار

## الحکایة الثانیة والثلاثون بعد الخمس المئین

عن الشیخ الصالح ابی صالح بن ابی المعالی رحمه الله تعالی انه کان مع الشیخ الکبیر العارف بالله الحبیب عبد الرحمن الطفسونجی رضی الله عنه ذات یوم فی صحراء من صحاری العراق فقال سبحان من سبحته الوحوش فی القفار فاذا بین یدیه وحوش عظیمة قد ملأت البطحاء وهی تترنم بلغاتها وتجهر باصواتها وامتزجت الاسد بالارانب والظباء وجاء بعضها یتمرغ علی قدمیه ثم قال سبحان من سبحته الطیور فی اوکارها فاذا علی راسه فی الهواء طیور کثیرة من کل جنس قد سدت الفضاء وهی تلحن بانغامها وتترجم باصواتها ودنت منه حتی کفت علی را

ثم قال سبحان من سخّرت له الرياح العواصف فهبت رياح مختلفة من كل جهة لم أر أكثر منها ولا الطف نسيما ولا أرق هبوبا منها وما كانت هبت قبل كلامه ذلك ثم قال سبحان من سبّحته الجبال الشوامخ فاضطرب الجبل الذي كنا تحته وسقطت منه صخرات ۔ شیخ ابونصر صالح بن ابی المعالی رحمہ اللہ سے مروی ہی کہ ایکدن وہ حضرت شیخ عبد الرحمن طفسونجی رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھے نیچے ایک پہاڑ کے جو کہ عراق کے بیابانوں میں کسی بیابان میں تھا پس حضرت شیخ نے فرمایا پاک ہی وہ ذات جسکی پاکی بولی وحشی جانوروں نے جنگلوں میں تھی کیا دیکھتا ہوں کہ بڑے بڑے وحشی جانور اونکے آگے موجود ہین اتنے کہ اوس سنگستان کو بھر دیا اس حالمین کہ اپنی زبانوں مین ترنم کر رہے ہین اور اپنی آوازون سے گنگنا رہے ہین اور شیر خرگوشون اور ہرنون کے ساتھ ملے چلے ہین اور اونمین سے بعض جانور آکر اونکے قدمون پر لوٹ رہے ہین پھر فرمایا پاک ہی وہ ذات جسکی تسبیح کی پرندون نے اپنے گھونسلون مین تھی کیا دیکھتا ہون کہ ہر جنس کے بہت سے پرندے اونکے سر پر جھرمٹ کئے ہوئے ہین اسقدر کہ اوس میدان کو بند کر دیا ہی اور وہ اپنے پرون سے چھپے کر رہے ہین اور اپنی آوازون مین گردش کر رہے ہین اور وہ اونسے قریب ہی گئے یہانتک کہ اونکے سر پر آگرے پھر فرمایا پاک ہی وہ ذات جسکو پاکی سے یاد کیا تند ہواؤن نے پس ہر جہت سے مختلف ہوائین چلنے لگین ایسی کہ اونسے زیادہ مین نے نہین دیکھین اور نہ لطیف تر نسیم مین اور نہ نرم تر چلنے مین اونسے بڑھکر دیکھین اور نہ اونکے اس کلام سے پہلے کبھی چلین پھر فرمایا پاک ہی وہ ذات جسکی تسبیح کی اونچے اونچے پہاڑون نے پس جس پہاڑ کے نیچے ہم تھے وہ مضطرب ہوا اور کئی چٹانین اوس مین سے گر پڑین ۔

وهو رضي الله عنه من اصحاب الاحوال الفاخرة والكرامات الظاهرة والمقامات العلية والمعارف السنية والتصريف النافذ والبسطة العظيمة لاحكام الولاية والتمكين المكين في احوال النهاية وكان فقيها فاضلا نصيبي الطريقة شيخا كبيرا عارفا ثقة وممن كان لا يرضى الله عنه عطوفي من شيوخه كاسامى حسنه وذاق نعيما من مناجاته فامتلأ قلبه حبا فطار بالله طربا وما مال اليه اشتياقا فقيل له من فاق اين يبر كلف ونعز حبيبه فليس له سكون ولا ما لوف سواه وكان يتمثل بهذه الابيات ما حاضر في القلب نعم ولست انساه فاذكره ان يصلني كنت في دعائي او جفاني ما اعتبته فهو مولاي اذل به وكما احبه آخذ الا

الحكاية الثالثة والثلاثون بعد المائتين عن الشيخ ابي الحسن بن احمد الطفسونجي رحمه الله تعالى قال لما احتضر شيخنا الشيخ عبد الرحمن الطفسونجي رضي الله تعالى عنه قال له ولده اوصني قال اوصيك بحفظ حرمة الشيخ عبد القادر رضي الله عنه وارضاه ولاخرنا

عد جس ملک کے حوالی مین ... بولتی ۱۲
عد وحشی کی جمع اور بنجی ... ۱۲
عد ... دوست ... ۱۲
عد اشی یعنی ... بار ۱۲
عد ... عاشق شہید ہو ۱۲
عد وحت بیمار ۱۲
عد ... بیت ... آورد
عد ... ۱۲
عد ... ۱۲ ص
عد ... اوصی وصیت کرد ۱۲

من برکات تربیۃ فی حضرۃ مولاہ عز وجل والوقوف عند امرہ ولزوم خدمتہ فلما توفی جاء
ابنہ الی الشیخ عبد القادر رضی اللہ عنہ وارضاہ ببغداد فاکرمہ الشیخ والبسہ خرقۃ وزوجہ
ابنتہ وکان یلبس لباس الملوک فجلس یوما فی مدرسۃ الشیخ عبد القادر رضی اللہ عنہ وارضاہ جیبا
فقیر مولہ وقعد الی جانبہ وجعل یقلب اکمامہ ویقول ہذہ اکمام ابن الشیخ عبد الرحمن الطفسونجی
ہذہ الا اکمام ابن ہبیرۃ یعنی الوزیر فقام ودخل الی دارہ وخلع ثیابہ ولبس صوفا خشنا من بغداد
ولم یعرف انہ خرج ولا وقف لہ علی اثر فقال الشیخ عبد القادر رضی اللہ عنہ وارضاہ بعد مدۃ
لرجلین من اصحابہ اذہبا الی عبادان تجدا فیہا ابن الشیخ عبد الرحمن فاذا وقع نظرکما علیہ
صار فی اسرکما فاتیا بہ فلما دخلا عبادان سالا عنہ بعض الرجال فسیادین المقیمین علی شاطی
البحر فقال لہما فانہ یاتی کل یوم البحر یتوضا ولہ ہہنا برکۃ مثل الاسد یکاد البحر یضطرب من
ہیبتہ فما لبثا ان جاء علی ذلک الوصف فلما انظراہ قال لہما قد اسرتمانی قبضۃ من ارسلکما
فقالا لہ اجب الشیخ عبد القادر رضی اللہ عنہ فقال سمعا وطاعۃ فکانا یمشیان دونہ خلفہما ہیبتہ
اذا مشیا ویجلس اذا جلسا حتی اتیا بہ بغداد فجلس بین یدی الشیخ عبد القادر رضی اللہ عنہ
وارضاہ مطرقا متادبا فامر عنہ الشیخ صوفہ والبسہ ثوبہ وادخلہ علی زوجتہ رضی اللہ عنہم
اجمعین قال الشیخ عفا اللہ تعالی عنہ قال فی بہجۃ الاسرار ہو رضی اللہ تعالی عنہ اسمہ وکان اسمہ علیا
فیما بلغنی لکن قیل لہ فی عمرہ مرحبا بعبد الرحمن فسمی بہ وسکن طفسونج بلدۃ بارض العراق وبہا مات مسنا
وقبرہ بہا ظاہر یزار رضی اللہ تعالی عنہ انتہی شیخ ابو الحسن بن احمد طفسونجی رحمہ اللہ تعالی کہتے ہیں کہ جبکہ
ہمارے شیخ حضرت عبد الرحمن طفسونجی رضی اللہ عنہ مرنیکے قریب ہوئے تو اونکے فرزند نے اونسے عرض
کیا کہ آپ مجھے وصیت کریں فرمایا کہ حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ عنہ وارضاہ کے حرمت سے تعظیم و تکریم کرتے
کیونکہ میں تجھے وصیت کرتا ہوں اور تیرے لئے نزدیک اونکے امر کے اور اونکی خدمت کے لزوم کی پھر جب اونکا
انتقال ہوگیا تو اونکے فرزند حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ عنہ کی طرف آئے بغداد میں پس حضرت شیخ نے اونکا اکرام
کیا اور اونکو خرقہ پہنایا اور اپنی دختر سے اونکا بیاہ کر دیا یہ فرزند عالی رتبہ لباس پہنا کرتے تھے پس ایک روز حضرت
شیخ عبد القادر رضی اللہ عنہ وارضاہ کے مدرسہ میں بیٹھے ہوئے تھے کہ ایک فقیر مجذوب شکستہ آیا اور اونکے پہلو
کی طرف بیٹھ گیا اور اونکی آستینوں کو لوٹنے پوٹنے لگا اور کہنے لگا کہ یہ آستینیں ہیں شیخ عبد الرحمن طفسونجی
کے فرزند کی یہ آستینیں ہیں ابن ہبیرہ کی یعنی وزیر کی پس اوٹھ کھڑے ہوئے اور اپنے گھر کی طرف چلے گئے
اور اپنے کپڑے اوتار ڈالے اور ایک ٹاٹ پہن کر بغداد سے نکل گئے اونکی کچھ خبر معلوم ہوتی تھی نہ اونکے

سپتے کا وقوف ہوا پھر بعد ایک مدت کے حضرت مولانا الشیخ عبد القادر رضی اللہ عنہ وارضاہ نے اپنے
اصحاب میں سے دو شخصوں سے فرمایا کہ تم عبادان کیطرف چلے جاؤ وہان تم شیخ عبد الرحمن کے فرزند کو
پاؤ گے پس جسوقت تمہاری نظر اوسپر پڑیگی تو وہ تمہاری قید مین ہو جائیگا پھر تم اوسکو لے آنا غرضکہ جب
یہ دونون شخص عبادان مین داخل ہوئے تو جو شکاری لوگ دریا کے کنارے پر مقیم رہتے ہین اونمین سے
کسی شخص سے اونکا پوچھا تو اوسنے اونسے کہا کہ وہ ہر روز دریا کیطرف آتے ہین وضو کرتے ہین اور اونکی ایک
آواز ہوتی ہے جیسے شیر کی آواز لگتا ہو کہ اونکی ہیبت کے مارے دریا مضطرب ہو جاتا ہے پھر وہ دونون ٹھیر رہے
تھے کہ وہ اوسی وصف پر آگئے پھر ان دونون نے اونکو دیکھا تو اونہون نے اونسے کہا کہ مقرر تمنے مجھے قید
کر لیا قبضے مین اوس شخص کے جسنے تمکو بھیجا ہے پس اونہون نے اونسے کہا کہ تم حضرت شیخ عبد القادر رضی
اللہ عنہ وارضاہ کا حکم مانو تو وہ بولے کہ مینے سنا اور مانا پھر وہ دونون چلتے تھے اور یہ اونکے پیچھے چلتے
جسوقت وہ چلتے اور بیٹھتے جب یہ بیٹھتے تھے یہانتک کہ اونکو بغداد مین لے آئے پس یہ حضرت شیخ عبد القادر
رضی اللہ عنہ وارضاہ کے روبرو اپنا سر جھکا کے اور خاموش و مودب ہو کر بیٹھے پھر حضرت شیخ نے
انکا ٹاٹ انکے بدن پر سے اوتارا اور اپنا کپڑا اونکو پہنایا اور اونکی بی بی پر اونکو داخل کیا رضی اللہ تعالی

عنہم اجمعین **الحکایة الرابعة والثلثون بعد المئتین عن ابی الفتح**
بن احمد اللہ قوقی خادم الشیخ الجلیل العارف النبیل **ابی زکریا یحیی** بن محمد البنا دوی
المرتعش رضی اللہ تعالی عنہ قال سالت شیخنا الشیخ یحیی عن ارتعاشہ هل هو مرض ام له
سبب فقال مررت یوما فی الهواء علی قریة **الشیخ بقا ابن بطو** رضی اللہ تعالی عنہ
فرایت رجلا جالسا علی مزبلة فقلت یا جالسا علی هذه المزبلة فعرفانه لا یجلس علی المزابل
الا من له منزلة صدور المراتب فرفع راسه ونظر الی فاذا هو الشیخ بقا فاخذنی الارتعاش
من هیبته ونظرته الی **قال** وکان یوما یحدث فی کرامات الاولیاء وعنده رجل من ذوی
الاحوال والکشف والفتح فقال ذلک الرجل فی زماننا من اذا استسقی ماء من البئر طلع له
فی الدلو ذهب واذا توجه الی جهة راینا ذهبا واذا وقف یصلی رای الکعبة امامه وکان هذا
حال ذلک الرجل فنظر الیه الشیخ بقا ثم اطرق ففقد جمیع احواله وتولی عنه جمیع ما کان یشهد
او یجد فجاء الی الشیخ مستغفرا فقال له ما سهم لا یعود وقال لا یعاد **قال** فزاره ثلثة من الفقهاء
وصلوا خلفه العشاء فلم یلائم القراءة کما یرید الفقهاء فساء ظنهم به فباتوا فی زاویته فاجنبوا
ثلاثتهم وخرجوا الی نهر علی باب الزاویة ونزلوا فیه یغتسلون فجاء اسد عظیم ...

علی ثیابہم وکانت لیلۃ شدیدۃ البرد فایقنوا بالہلاک فخرج الشیخ من الزاویۃ فجاء الاسد
وتمرغ علی رجلیہ فجعل الشیخ یضرب بکمہ ویقول لہ لم تعارض ضیوفنا وان اساؤا الظن
بنا فولی الاسد وطلعوا من الماء واستغفروا لہ فقال لہم انتم اصلحتم السنتکم ونحن اصلحنا قلوبنا
قلت قد حکی مثل ہذہ القصۃ لغیرہ من الشیوخ وقال فیہا انتم اشتغلتم بتقویم الظاہر فخفتم
الاسد ونحن اشتغلنا بتقویم الباطن فخافنا الاسد شیخ ابو الفتح خادم شیخ جلیل عارف نبیل ابوزکریا
یحیی بن محمد بصری نعش رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ میں نے اپنے شیخ حضرت یحیی رضی اللہ عنہ سے اونکے رعشہ کا پوچہا کہ آیا یہ
کوئی مرض ہے یا اسکا کوئی سبب ہے تو فرمایا کہ میں ایکدن ہوا میں شیخ بقا رضی اللہ عنہ کے گاؤں پر گذرا پس میں نے
کسی گہوڑے پر ایک شخص کو بیٹہا ہوا دیکہا تو میں نے کہا او بیٹہنے والے اس گہوڑے پر تو اوٹہ کہڑا ہو اسلئے کہ
گہوڑوں پر نہیں بیٹہتا ہے مگر وہ شخص جسکا مرتبہ مسندوں کا صدر مقام ہوتا ہے پس اوسنے اپنا سر اوٹہایا اور
میری طرف نظر کی تو کیا دیکہتا ہوں کہ وہ شیخ بقا ہیں پس اونکی ہیبت سے اور میری طرف اونکی نظر کرنے سے کانپنے
نے مجہے آپکڑا کہا اور ایکدن وہ اولیا کی کرامات کے بارے میں باتیں کر رہے تہے اور اونکے پاس ایک شخص
احوال وکشف فتح والوں میں سے تہا تو وہ شخص بول اوٹہا کہ ہمارے زمانے میں وہ شخص ہے کہ جب وہ
کنوین سے پانی بہرے تو ڈول میں اوسکے واسطے سونا ظاہر ہوجا اور جب وہ کسی جہت کیطرف متوجہ ہو
تو اوسکو سونا دیکہے اور جب نماز پڑہنے کو کہڑا ہو تو اپنے آگے کعبہ دیکہے اور یہ وہی شخص کا حال تہا پس
شیخ بقا نے اوسکی طرف نظر کی پہر سر نیچا کرلیا تو اوسنے اپنے سارے حال گم کئے اور جو کچہ وہ مشاہدہ کرتا
تہا یا پاتا تہا وہ سب اوس سے چہپ گیا پس وہ استغفار کرتا ہوا شیخ کیطرف آیا تو اوس سے فرمایا کہ جو کچہ
گذر چکا وہ عود نکہ ثنچا یا فرمایا وہ عود نہیں کیا جائیگا کہا اور تین شخص فقہا میں سے اونکی زیارت کو آئے
اور عشا کی نماز اونکے پیچہے پڑہی تو شیخ نے ٹہیک قرات نہیں پڑہی جیسی کہ پڑہنا چاہئے تہے پس اونکا
گمان شیخ سے برا ہوا اور رات اونکے زاویہ میں اونہوں نے رات بسر کی تو تینوں آدمیوں کو نہانے کی
حاجت ہوئی اوس زاویہ کے دروازہ پر نہر تہی وہ اوسکی طرف گئے اور اوس میں اوترے نہانے
لگے کہ ایک بڑا شیر آیا اور اونکے کپڑوں پر آکر بیٹہ گیا اور وہ رات سخت سردی کی تہی تو
اونہوں نے اپنے ہلاک ہونے کا یقین کرلیا پس شیخ زاویہ سے آئے تو وہ شیر آیا اور اونکے
پاؤں پر لوٹا پس شیخ اپنی آستینوں سے اوسکو مارنے لگے اور اوس سے کہتے تہے کہ تو کیوں ہمارے
مہمانوں سے معارضہ کرتا ہے اگرچہ اونہوں نے ہم سے بدگمانی کی پہر وہ شیر پیٹہ پہیر کر چلا گیا اور
وہ لوگ پانی سے نکل آئے اور شیخ سے معافی چاہی تو اونہوں نے فرمایا کہ تمنے تو اپنی زبانوں کی اصلاح

کی اور رہنے اپنے دلونکی اصلاح کی حضرت امام یافعی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اس قسم کے مثل
انکو سوا اور شیوخ کے واسطے بھی نقل کیا گیا ہے اور اوس میں یون کہا ہو کہ تم تو ظاہر کے سیدھا رکھنے
میں مشغول ہوئے تو تم شیر سے ڈرتے اور ہم باطن کے سیدھا رکھنے میں مشغول ہوئے تو شیر ہم سے ڈرا

**الحکایۃ الخامسۃ والثلثون بعد الخمس المائتین عن الشیخ الجلیل علی بن**

ادریس الیعقوبی رضی اللہ عنہ قال وقع حریق عظیم فی قریۃ الشیخ بقا رضی اللہ عنہ وفشا
واستطار فی ارجائها فقام الشیخ بقا بین النار وبین المواضع التی ما کانت وصلت الیها
وقال یا مبارکۃ الی ههنا حتی خمدت مکانها فی الحال قال وکان یوما جالسا علی شط
نهر الملک فمرت به سفینة وفیها جند معهم خمر وفواکه ونساء متبرجات وصبیان ومغان
وهم فی غایة من اللهو والطغیان فقال الشیخ یا ملاح اتق الله وقام الی الرفق فلم یلتفتوا
الی کلامه فقال ایها النهر خذ الفجرة فمال الماء علیهم حتی بلغ الی السفینة واشرفوا علی
الغرق فضجوا بالشیخ واعلنوا بالتوبة فعاد الماء الی حاله وحسنت توبتهم وکانوا بعد
ذلک یکثرون من زیارته شیخ جلیل حضرت علی بن ادریس یعقوبی رضی اللہ عنہ
فرماتے ہیں کہ حضرت شیخ بقا رضی اللہ عنہ کے گاؤں میں بہت بڑی آگ لگی اور پھیلی اور اوسکے اطراف
منتشر ہوئی تو شیخ بقا کھڑے ہوئے درمیان آگ کے اور ان مواضع کے جن تک وہ نہیں پہونچی تھی اور فرمایا اس جگہ
تک اے مبارکہ تو بجھ جا پس وہ اپنی جگہ اوسیوقت بجھ گئی کہا اور ایکدن وہ نہر الملک کے کنارے پر بیٹھے ہوے تھے
کہ ایک کشتی اونپر سے گذری اور اوس میں لشکر تھا اور اونکے ساتھ شراب اور میوے تھے اور عورتیں مردوں کی
دیکھنے کو بناو سنگار کیے ہوے اور لڑکے اور گانیوالیاں تھیں اور وہ سب نہایت درجے کے کھیل کود اور
سرکشی میں تھے تو شیخ بقا نے ملاح سے فرمایا تو اللہ سے ڈر اور خشکی کیطرف آگے بڑھ لیجا پس وہ نہیں سنتے اونکی
بات کیطرف کچھ التفات نکیا تو وہ بولے اے نہر تو فاجروں کو پکڑلے پس کھینچ اونپر پانی بڑھا یہانتک
کہ کشتی کی طرف طلوع کر آیا اور وہ ڈوبنے کے قریب ہوگئے تو شیخ کو پکار کے چیخنے چلانے لگے اور توبہ کا
اعلان کیا پس پانی اپنے حال کیطرف لوٹ کر آیا اور اونکی توبہ اچھی ہوئی اسکے بعد وہ لوگ حضرت شیخ کی
زیارت کو بکثرت آتے تھے وکان رضی اللہ عنہ من اجلاء العارفین واکابر المقربین
وصاحب الاحوال النفیسة والمعارف السنیة والمقامات العلیة والکرامات الباهرة
والآیات الظاهرة والاشارات اللطیفة والمعانی الشریفة والباع الطویل
فی الکشف والمحل العالی فی التمکین والمقر السامی فی القرب والقدم الراسخ فی التعریف

**وكان** الشيخ عبد القادر رضی الله تعالیٰ عنه یثنی علیه کثیرا وذکره الشیخ یحیی بن یوسف الصرصری رحمه الله تعالیٰ فی قصیدة له اولها

ھٰذی التهامة فاجلس غیر متهم • واعلم بان الهوی عن بینة العلم • وقد کسوت بقاء خلعة جمعت • له بذا الشهر فضلا غیر منخرم • توممه زمر الزوار طالبة • لما رفعت له فی الناس من علم • وقد حلت بمعناه علی ثقة • من صدق وعدك فی الانباء والحکم •

**ومن کلامه** رضی الله عنه انصف الناس من نفسك واقبل النصیحة ممن دونك تدرك شرف المنازل ومن لم یجد فی قلبه زاجرا فهو خراب واذا سلا القلب عن الشهوات فهو معافیً ومن لم یستعن بالله تعالیٰ علی نفسه صرعته ومن لم یقم باداب اهل البدایة کیف تستقیم له دعوی مقامات اهل النهایة انتهی مختصرا یه کلام چونکه عام فائدے کا ہے اسلئے ترجمہ کیا جاتا ہے یعنی تو انصاف کر لوگون کا اپنے نفس سے اور قبول کر نصیحت کو اوس شخص سے جو کہ تجھسے کم رتبے کا ہے تو پاویگا شرف منازل کو اور جس شخص نے نہ پایا اپنے دل مین کوئی زجر و منع کرنیوالا تو وہ اوجاڑ ہے اور جسوقت دل خواہشون سے غافل ہوگیا تو وہ عافیت دیا ہوا ہے اور جس شخص نے مدد نہ چاہی ساتھہ اللہ تعالیٰ کے اپنے نفس پر تو وہ نفس اوسکو پچھاڑا اور جسنے قیام نہ کیا ساتھہ آداب اہل ہدایت کے تو کیونکر ٹھیک ہوگا واسطے اوسکے دعوی اہل نہایت کے مقامات کا **قلت** قوله ومن لم یستعن بالله تعالیٰ علی نفسه صرعته من شواهد ذلك انی رایت فی المنام کان امراتین تعرضتا لی فصارعتنی احداهما وکانت شابة فلاقیت منها شدة حتی کادت توقعنی فقلت استعنت بالله فرمیتها الارض بعون الله تعالیٰ والاخری قائمة لم تقربنی ثم استیقظت وخطر لی والله اعلم ان التی صارعتنی هی النفس والاخری هی الدنیا و**قد** **رایتها** مرة اخری مع شیخ وعلیها من الحلی والحلل ما یدهش الناظرین وکان ذلك الشیخ یقول لی انظر الیها وهو یزینها ویحسنها مثل ماشطة العروس وکانها تقول لی بالله علیك اقبلنی فلم افعل والحمد لله فاولت ذلك ان الشیخ انه الشیطان وتلك المراة الدنیا نعوذ بالله من شرهما وشر النفس الامارة بالسوء ومن شر کل ذی شر **وقال لی بعض الصالحین** رایت امراة حسناء مزینة بالحلی والحلل او کما قال ثلث لیال رجب عن یسارك وانت لا تلتفت الیها او نحو ذلك من المقال واشار الی ان کونها

علی الیسار مع عدم الالتفات الیہا من حمایۃ اللہ تعالیٰ والسلامۃ من الافتتان بہا نسأل
اللہ الکریم السلامۃ من جمیع الفتن ونعوذ بہ من جمیع البلایا والمحن حضرت امام یافعی رضی
اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ شیخ بقا رضی اللہ عنہ کا جو یہ قول ہے کہ جس شخص سے مدد نہ چاہیے ساتھ اللہ تعالیٰ
کے اپنے نفس پر تو اوسنے اوسکو پچھاڑ ڈالا اس قول کے شواہد میں سے یہ ہی کہ مینے خواب میں دیکھا کہ گویا
دو عورتیں میرے سامنے آئیں پھر اون میں کی ایک نے مجھ سے کشتی کی اور وہ جوان تھی تو مجھے اوس نے
سختی پہونچی یہان تک کہ قریب تھی کہ مجھے دے مارے پس مین نے کہا کہ مدد چاہی مین نے ساتھ اللہ تعالیٰ
کے تو مین نے اللہ تعالیٰ کی مدد سے زمین پر اوسکو دے مارا اور دوسری کھڑی ہوئی ہے میرے قریب نہین
آئی پھر مین جاگ اوٹھا واللہ اعلم میرے جی مین یہ خطرہ گذرا کہ جس عورت نے مجھسے کشتی کی وہ نفس تھا اور دوسری
عورت دنیا تھی ایکبار اور مین نے دنیا کو دیکھا کہ ایک بوڑھے آدمی کے ساتھ ہی اور اوسپر وہ زیور و لباس ہے
کہ دیکھنے والون کو متحیر کر رہا ہے اور وہ بوڑھا مجھسے کہتا ہے کہ تو اسکی طرف نظر کر اور وہ اوسکا بناؤ سنوار کر رہا ہی
جیسے دولھن کے کنگھی چوٹی وغیرہ سنگار کرنیوالی عورت کرتی ہی اور گویا وہ عورت مجھسے کہہ رہی ہی تجھے اللہ کی قسم ہی
تو مجھے قبول کر لیں مینے اسکو قبول نہین کیا والحمد للہ پھر مینے اوس خواب کی تعبیر یہ سمجھی کہ وہ بوڑھا تو شیطان تھا
اور وہ عورت دنیا تھی ہم پناہ مانگتے ہین ان دونون کے شر سے اور نفس امارہ بالسوء کے شر سے اور ہر شر
والی کے شر سے اور بعض صالحین نے مجھسے کہا کہ مینے تین رات ایک عورت خوبصورت زیور و لباس سے آراستہ
دیکھی یا جیسا کہ کہا اور وہ تیرے بائین طرف ہی اور تو اوسکی طرف التفات نہین کرتا ہی یا مثل اسکے کوئی بات
کہی اور میری طرف یہ اشارہ کیا کہ اوسکا بائین طرف ہونا با وجود عدم التفات تیرے طرف اوسکے یہ اللہ تعالیٰ کی
حمایت سے ہی اور اوسکے ساتھ مفتون ہونے سے سلامتی ہے ہم اللہ تعالیٰ سے سوال کرتے ہین سلامت
رہنے کا ساری فتنون سے اور پناہ مانگتے ہین اوسکے ساتھ ساری بلاؤن اور محنتون سے انتہی مترجم عفا اللہ
عنہ کہتا ہی کہ شیخ بقا رضی اللہ عنہ نے قریہ باب نوس مین سکونت اختیار کی یہ ایک گاؤن ہی نہر الملک کے دیہات
مین سے تخمیناً سنہ ۵۵۳ھ پانسو ترپن ہجری کے قریب وہین وفات پائی انکی عمر اسی سے بڑھ گئی تھی انکی قبر
وہان ظاہر ہی اوسکی زیارت کیجاتی ہی نوس بضم نون و واو ساکن و سین مہملہ انکے والد کا نام بطو تھا بفتح باے
موحدہ و تشدید طاے مہملہ مضمومہ بعدہ و او ساکن بروزن مدّو او شدّو ا رضی اللہ عنہ کذا فی بہجۃ الاسرار انتہی

الحکایۃ السادسۃ والثلثون بعد الخمس الثلثین عن الشیخ العارف ابی محمد
طلحۃ بن مظفر رضی اللہ عنہ قال کان الشیخ ابو سعید القیلوی
رضی اللہ تعالیٰ عنہ من اجلاء المشائخ وذوی التصریف الخارق ما

دعا بامر الا نفذت فیہ دعوتہ ولا عاد مریضا الا عوفی من یومہ ان کان لہ اجل ولا
نظر بعین الرضا الی قلب خراب الا عمر ولا نظر بعین الغضب الی قلب عامر الا خرب قال و
کنت معہ یوما وقت الزوال بظاہر قیلویہ فطلع علی صخرۃ عظیمۃ واذن فلما قال اللہ اکبر
انفلقت الصخرۃ علی خمس قطع وخیل لی ان الارض اھتزت من ھیبۃ تکبیرہ وکنت
عندہ یوما بقیلویہ وقد اھدی الیہ رمان حلو وحامض ففرقہ علی من حضرہ وناولنی
واحدۃ فکسرتہا فاذا ھی شدیدۃ الحموضۃ فقلت فی نفسی لو کانت حلوۃ فقال الشیخ
ناولنیہا فناولتہ ایاھا فقلبہا بیدہ واکل منہا وقال ما ھی حلوۃ فناولنیہا فاذا ھی
شدیدۃ الحلاوۃ شیخ عارف ابو محمد طلحہ بن مظفر رضی اللہ عنہ کہتے ہین کہ حضرت شیخ
ابو سعد قیلوی رضی اللہ عنہ اون جلیل بزرگ مشائخ مین سے تہے جو کہ تصریف خارق عادت والے
ہین جس کام کی دعا کی تو اوس مین اونکی دعا نفوذ کر گئی اور جس بیمار کی عیادت کو گئے تو اوسی دن اوس کو
عافیت دیگئی اگر اوسکی عمر باقی ہے اور جس خراب دل کی طرف چشم رضا سے نظر کی تو وہ معمور ہوگیا اور
جس معمور دل کی طرف غضب کی آنکہہ سے دیکہہ لیا تو وہ خراب ہوگیا کہا ایکدن مین زوال کیوقت
قیلویہ کے باہر اونکے ساتہہ تہا تو وہ ایک بڑی چٹان پر چڑہ گئے اور اذان کہی پس جب اونہون نے
اللہ اکبر کہا تو وہ چٹان پانچ ٹکڑے ہوکر پہٹ گئی اور میرے خیال مین یہ آیا کہ اون کی تکبیر کی ہیبت سے
زمین ہل گئی اور ایکدن مین قیلویہ مین اونکے پاس تہا اور کسی نے شیرین و ترش انار اونکو ہدیہ بہیجے تہے
تو اونہون نے وہ انار حاضرین کو بانٹ دیے اور ایک انار مجہے دیا پس مین نے اوسکو توڑا تو ناگاہ وہ بہت
ترش تہا پہر مینے اپنے جی مین کہا کہ کاش وہ شیرین ہوتا پس شیخ بولے کہ تو وہ مجہے دیدے تو مین نے
وہ اون کو دیدیا پہر اونہون نے اپنے ہاتہہ سے اوس کو لوٹا پوٹا اور اوس مین سے کہایا اور
فرمایا یہ تو شیرین ہے پہر وہ مجہے دیدیا تو ناگاہ وہ نہایت شیرین تہا رضی اللہ عنہا الحکایۃ
السابعۃ والثلثون بعد الخمس المائتین عن الشیخ ابی محمد المدینی
قال استاذنت شیخنا الشیخ ابا سعد القیلوی رضی اللہ عنہ فی
السیر الی دمشق فاذن لی واعطانی تفاحتین وقال کل احدھما فی ذھابک والاخر
فی ایابک ولا تاکل شیئا من غیرھما قال فلقد کانت احدھما زادی
من العراق الی دمشق وکنت کلما جعت اکلت منہا شیئا ولا اقدر
علی استیفائہا فاذا جعت ثانیۃ وجدتہا صحیحۃ کان لم یمسہا احد

فلما وصلت الی دمشق اکلت جمیعها وکانت الاخریٰ زادی من دمشق الی العراق
علی ما وصفت من حال اختها قلت یعنے انہ یشبع منها ثم تعود صحیحۃ کما
کانت کل حین مدۃ سفرہ کا شیخ ابو محمد مدنی رضی اللہ عنہ کہتے ہین ہیں اپنے شیخ ابو سعد قیلوی
رضی اللہ عنہ سے اذن چاہا چلنے مین طرف دمشق کے تو مجھے اذن دیا اور دو سیب عطا فرمائے اور کہا کہ ان
مین کا ایک تو کھانا اپنے جانے مین اور دوسرا اپنے لوٹ کر آنے مین اور انکے سوا کوئی چیز نہ کھانا کہا پھر بیشک دونین کا ایک توشہ
زاد راہ ہوا عراق سے دمشق تک اور جب کبھی مین بھوکا ہوتا تو بقدر اپنے شکم سیری کے اوس مین سے کھا لیتا تھا اور
اوسکے پورا کرنے پر قادر نہین ہوتا تھا پھر جب مین دوبارہ بھوکا ہوتا تو اوسکو درست پاتا تھا گویا کہ مینے اوسکو چھوا
تک نہین پھر جب مین دمشق تک پہونچ گیا تو اوسکو سارا کھا لیا اور دوسرا سیب میرا زاد راہ ہوا دمشق سے
عراق تک اوسی حال پر جو مینے اوسکے ساتھ والے کا بیان کیا امام یافعی رضی اللہ عنہ فرماتے ہین یعنی
وہ اوس سے سیر شکم ہو جاتے تھے پھر وہ ہر وقت اونکی مدت سفر مین جیسا تھا ویسا ہی صحیح و درست ہو جاتا تھا
وکان الشیخ ابو سعد المذکور من اکابر العارفین والائمۃ المحققین صاحب المقامات العلیۃ و
المعارف الجلیۃ والسر السنی والمشرب الھنی والمکان المکین فی المعالی والمعراج العالی فی احوال النھایۃ
والطول الرفیع من منازل الولایۃ وھو احد الفقھاء المعتبرین والعلماء المفتین ومن کلامہ
رضی اللہ عنہ التھنئۃ لاقوام اعطوا حتی بسطوا وامتحنوا فی الوصل او قال فی طلب الوصل حتی
فقدوا واثم نودوا من اسرار قربہ فقالوا لبیک اللھم لبیک ومعنی التصوف التبری عمن دونہ والتخلی
عما سواہ وحسن الارادۃ والدخول فی کل خلق سنی والخروج من کل وصف دنی ومراقبۃ الاحوال
ولزوم الادب فی کل نفس والاقبال علی اللہ بمحو التشرف فی اسقاط التکلف والتوکل الثقۃ بالمضمون و
القیام بالاوامر ومراعاۃ السر والتخلی عن الکونین والتشبث بالحق والصدق والاستتار عن الخلق بالوجد
الوجد والاختفاء عن الکون بشمائل القصد والتوحید غض الطرف عن الاکوان بمشاھدۃ من ھو
منزہ عن کل نقصان وکان یتمثل بھذہ الابیات ~~ لی حبیب ازور فی الخلوات *
حاضر غائب عن اللحظات * ما ترانی اصغی الیہ بسری * کی اعی ما یقول من کلمات *
حاضر غائب قریب بعید * جل کم تحوہ رسوم الصفات * ھو ادنی من الضمیر الی الوھم
واخفی من لائح الخطرات * مترجم عفی اللہ عنہ کہتا ہے کہ حضرت ابو سعد رضی اللہ عنہ
قیلویہ مین ساکن رہتے یہ ایک گاؤن ہے نہر الملک کے دیہات مین سے بغداد کے قریب تقریبا ۵۵۷ پانچ سو ستاون ہجری

اکلتہا کلہا

وھو

وہین وفات پائی وہان انکی قبر ظاہر ہی اوسکی زیارت کیجاتی ہی وکان رضی اللہ عنہ شریفا للنسب من ولد الحسین الشہید سبط رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یلبس لباس العلماء والطیلس ویرکب البغلۃ وکان ظریف الشمائل بہی المحاسن شریف الاخلاق رضی اللہ تعالی عنہ وقیلویہ بفتح القاف وسکون الیاء وبعدہا لام مضمومۃ وواو ساکنۃ ویاء آخر الحروف مفتوحۃ وہاء تانیث علی وزن حمدویہ وینسب الیہا فیقال قیلوی کذا فی بہجۃ الاسرار انتہی

## الحکایۃ الثامنۃ والثلثون بعد الخمس المئین عن الشیخ عوض بن سلامۃ البغدادی رحمہ اللہ

تعالی قال اخبرنا والدی قال مرّت ببلدۃ الشیخ مطر رضی اللہ عنہ رِجْلٌ من جراد عظیمۃ سدّت الافق من کثرتہا یقدمہا رجل راکب علی جرادۃ ینادی باعلا صوتہ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کل نعمۃ فمن اللہ۔ والجراد تتبعہ حیث توجّہ فخرج الشیخ مطر الباذرائی بالباء الموحدۃ والذال المعجمۃ والراء والف تانیث ممدودۃ رضی اللہ عنہ الی ظاہر زاویتہ ونادی یا جنود اللہ ارجعی من ہنا من حیث جئت فنکص الجراد علی عقبیہ مدبرا جمیعہ وانقض الرجل من الہواء کالعقاب حتی سقط بین یدی الشیخ فقال لہ یا ہذا ما حملک علی ان تمر ببلدی بغیر اذنی فاکبّ علی رجلیہ یقبلہما ویستغفر ویسالہ ان یردّ علیہ ما سلبہ فقال لہ الشیخ قم فاذہب فمر الرجل فی الہواء کالسہم المفوق وسقط الجراد فی بلاد المغرب فاخذہ الناس واکلوا منہ ایاما فقال الشیخ مطر ان ہذا الجراد اراد ان یہلک الحرث والنسل وانی استاذنت اللہ تعالی ان اردہ فاذن لی شیخ عوض بن سلامہ بغدادی رحمہ اللہ تعالی

کہتے ہین کہ مجھے میرے والد نے خبر دی کہا کہ شیخ مطر رضی اللہ عنہ کے شہر پر سے ایک بڑا دل ٹڈیون کا گزرا جسنے اپنی کثرت سے کنارۂ آسمان کو بند کر دیا اونکے آگے ایک شخص ایک ٹڈی پر سوار جا رہا ہی اپنی بلند آواز سے ندا کر رہا ہی لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کل نعمۃ فمن اللہ یعنی کلمہ طیبہ کے بعد کہتا ہی کہ جو کوئی نعمت ہی سو وہ اللہ کیطرف سے ہی پس شیخ مطر اپنے زاویہ سے باہر نکلے اور یہ ندا کی او اللہ کے لشکر وتم لوٹ جاؤ یہان سی جہان سے تم آئے ہو۔ یہ کہتے ہی ساری ٹڈیان اپنی ایڑیون پر پیٹھ پھیرتی ہوئی پیچھے ہٹ گئین اور وہ شخص عقاب کیطرح ہوا سے ٹوٹ پڑا یہانتک کہ شیخ کے روبرو گر پڑا تو شیخ نے اوس سے فرمایا ای شخص کیا چیز تجھے باعث ہوئی کہ تو میرے شہر پر گزرتا ہی بغیر میرے اذن کے پس وہ اونکے پاؤن پر اوندہا گرا اونکو چومتا تھا اور معافی چاہتا تھا او اونسے یہ درخواست کرتا تھا کہ جو حال اوسکا سلب کیا ہی وہ اوسے واپس کر دین پس شیخ نے اوس سے فرمایا کہ

اوٹھ کھڑا ہو چلا جا پھر وہ تیر مفوق کیطرح ہوا مین گزر گیا اور وہ ٹڈیان بلاد عراق مین گر پڑین تو لوگون نے اونکو پکڑ لیا اور دنون اونکین سے کھاتے رہے پھر شیخ مطر نے فرمایا کہ ان ٹڈیون نے یہ ارادہ کیا تھا کہ کھیتی اور نسل کو ہلاک کر ڈالین اور مینے اللہ تعالے سے اذن مانگا کہ اونکو پھیردون تو اوسنے مجھے اذن دے دیا تھا۔

## الحکایۃ التاسعۃ والثلثون بعد الخمس المئین عن الشیخ العارف

ابی طاھر بن احمد الصرصری عن ابیہ قال شممت لیلۃً عند السحر بباذرا رائحۃً تکاد تقتلع الارواح من اشباحھا لذّۃً وتغیّب العقول سکرًا ثم اعقبتھا برقۃ من نور اضاء بہ الافق فقیل لی قد تجلّی نور جمال الحق عزّ وجلّ اللیلۃ علی قلب عبدہ الشیخ مطر ثم احتجب عنہ فتنفّس حسرۃً علی عدم دوام تلک المشاھدۃ فما شممت فمن طیب نفسہ ونظر الی الوجود بعین الحیرۃ فی طلب ذلک التجلی فما رأیت فمن نور نظرہ فبکّرت الی زیارتہ فرأیت عشبًا علی باب زاویتہ کنت اعرفہ بالامس یابسًا فاذا ھو اخضر ورأیت رجلین فی زاویتہ کنت اعرف بالامس احدھما اعمی والاخر مریضًا مدنفًا فاذا الاعمی بصیر والمدنف معافی سوی فسالت اصحابہ عن ذلک فقالوا لی بات الشیخ البارحۃ فی وسط العشب فی فرشنا للمریض فی اخر العشب ونام الاعمی عندہ فاصبح العشب والاعمی بصیرا والمریض معافی شیخ ابو طاہر بن احمد صرصری رضی اللہ عنہ اپنے باپ سے روایت کرتے ہین کہا کہ باذرا مین ایک رات سحر کے وقت مینے ایک خوشبو سونگھی کہ قریب تھی کہ لذت کے مارے ارواح کو اپنے جسمون سے اوکھاڑ ڈالے اور مستی کے باعث عقلون کو غائب کردے پھر اوسکے بعد ہی ایک چمک ہوئی نور کی جس سے کنارۂ آسمان روشن ہوگیا پھر مجھسے کہا گیا کہ آجکی رات حق عز و جل کے نور جمال نے اپنے بندے شیخ مطر کے دل پر تجلی کی ہے پھر اوس سے حجاب کیا تو اوس مشاہدے کے عدم دوام پر حسرت کرکے اوسنے آہ کی ہے پس جو تونے سونگھا ہے سو وہ تو اوسکے سانس کی خوشبو سے ہے اور اوس تجلی کی طلب مین حیرت کی آنکھ سے اوسنے وجود کیطرف نظر کی پس جو تونے دیکھا سو وہ اوسکی نظر کے نور سے ہے پھر مین صبح کو اونکی زیارت کو گیا تو مینے اوس گھاس کو دیکھا جو اونکے زاویہ کے دروازے پر تھا مین کل اوسکو خشک جان رہا تھا اب کیا دیکھتا ہون کہ وہ سبز ہو رہا ہے اور اونکے زاویہ مین دو شخص دیکھے جنکو مین کل جانتا تھا کہ ایک تو اندھا ہے اور دوسرا سخت بیمار ہے اب کیا دیکھتا ہون کہ وہ نابینا تو بینا ہے اور وہ بیمار اچھا بھلا چنگا ہے پس مینے اونکے اصحاب سے اس کا پوچھا تو کہا کہ آجکی رات حضرت شیخ نے اوس گھاس کی وسط مین رات گزاری اور اوس گھاس کے آخر مین ہمنے اوس بیمار کے واسطے بچھونا بچھایا تھا اور وہ اندھا اونکے پاس سو رہا تو صبح کو گھاس

تو سبز ہوگئی اور نابینا بینا اور مریض اچھا بھلا ہوگیا وھو رضی اللہ عنہ من سادات العارفین واکابر
الشیوخ المحققین صاحب احوال شریفۃ ومقامات منیفۃ وکرامات ظاھرۃ وآیات باھرۃ وتصریف النافذ
وباع طویل فی احکام الولایۃ وقدم راسخ فی درجات النہایۃ وھو احد ارکان ھذہ الطریقۃ واکابر
ائمۃ الحقیقۃ علماً وعملاً وحالاً ومقالاً وزھداً وتحقیقاً ومہابۃً ومن کلامہ رضی اللہ عنہ لذۃ
النفوس معرفۃ الرفیق الاعلی ومناجاۃ العلی العظیم ولذۃ القلوب مزامیر انس لنظر فی مقامات
قدس بالحان توحید فی ریاض تمجید عطربات المعانی من تلک المثانی الجاذبۃ لاھلھا الی القسم الثانی
الرافعۃ لاربابھا فی مدارج الاوانی الی مقعد صدق عند ملیک مقتدر ولذۃ الارواح الشرب بکاس
المحبۃ من ایدی عرائس الفتح اللدنی فی خلوۃ الوصل علی بساط المشاھدۃ والھیام بین عالم معانی
الکون او قال عوالم الکون حیرۃ فی نور العزۃ وقراءۃ ما کتب علی صفحات الواح نسمات نفحات الوجود
بقلم التوحید کلا بل ھو اللہ العزیز الحکیم ولذۃ الاسرار مطالعۃ نسیم الحیاۃ الذاتیۃ والوصول
الی حقائق الغیوب بضمائر القلوب والمعاینۃ بالافکار لسرائر الاسرار ولذۃ العقول ملاحظۃ اسرار
الملکوت الخفیۃ عن الابصار بالسرائر المحیطۃ بالافکار فتعاین القلوب حقائق الغیوب وتصیر بھا
قبول شواھد الاسرار فتلج الضمائر بحار الافکار وتطمئن النفوس الی ما حققت بہ او قال الحقت
او تحققت من العالم المحجوب فکلما کشف عن الغیوب اخذ بال دلالتھا علی اتقان صنع وابداع فطرۃ
قابلتھا من العقول ھیبۃ وفکر ومخرج الاعتبار من القلب فاذا کان القلب طاھراً نفذ الاعتبار
بالشواھد وسمت بہ الھمۃ وترقی بہ الفکر ولم یمنعہ مانع فالفکر طریق الی الحق ودلیل علی الصدق
والفکر اصل ثمرتہ المعرفۃ والمعرفۃ ثمرۃ طعمھا العمل والعمل طعمۃ لذتھا الاخلاص والاخلاص لذۃ
غایتھا النعیم والنعیم غایۃ لیس لھا انقضاء وایدی العقول تمسک اعنۃ النفوس والنفوس مجبرۃ
للعقل والعقل یستمد من الانوار الالھیۃ وعنہ تصدر الحکمۃ التی ھی راس العلوم ومیزان العدل و
لسان الایمان وعین البیان وروضۃ الارواح ونور الاشباح وجید المحاسن ومیزان الحقائق وانس
المستوحشین ومتجر الراغبین ومنیۃ المشتاقین والحکمۃ اصابۃ الحق فاذا وردت علی القلب اشتعل
مکامن الھدی وجلت اصدیۃ القلوب وامانت عیوب البواطن قلت وھذا الکلام فی الحقائق
لفظ فائق یخبر عن مشرب رائق ویطرب لہ کل مرید صادق ومن کلامہ رضی اللہ عنہ کل ما تام

بغيره فالضرورة تمسه وكل ما كان بالجسم ظهوره فالعرض يلزمه وكل ما كان بالادوات اجتماعه فقواها تمسكه وكل ما جمعه وقت فرقه وقت وكل ما اواه محل ادركه اين وكل ما كان له جنس لزمه نوع وكل ما كان له عرض فالطول مساحته وكل ما كان يظفر به الوهم فالتصوير يرتقي اليه وكل ما سكن جوا غاب عن جو وكل ما له جرم كان له وزن وكل ما يسكن يتحرك وكل ما يستمد من شئ فالفاقة تلحقه وما يذكر بمادة ينالهُ النسيان وكل ما يفكر فمشغول وكل ما يثنا و يراو يوازر فناقص وكل هذه النعوت من اوصاف الحدث والقديم سبحانه باين بذاته وصفاته من خلقه منزه عن ذلك كله تبارك وتعالى عما يصفون **قلت** وكلامه هذا ايضا في غاية من الحسن والتحقيق والرونق الانيق في علم الاصول والتنزيه للحق سبحانه عن نعت الحدث الذي ليس له اليه وصول **وكان** رضي الله عنه يتمثل بهذه الابيات ؎ سهرت الليل من وجدي بميا

واذكرها فتجري مقلتيا ... اضم جوانحي بيدي شوقا

فيشتعل الزفير براحتيا ... ويسكرني مدام الحب فيها

ومن يصحو اذا شرب الحميا ... وما خوفي من السكر اختيالا

ولكن ان ابوح بسر مسيا ... فجودي وارحمي يا مي صبيا

كواه هجركم والبعد كيا ... ورقي للذي امسى كئيبا

من البلوى تسامره الثريا

مترجم عفا الله تعالیٰ عنہ کہتا ہی کہ حضرت شیخ مطر رضی اللہ عنہ قوم اکراد مین سے تھے باذرار مین سکونت کی یہ ایک گانون ہی اعمال نجف سوز مین عراق مین انہون سنے اپنے شیخ تاج العارفین شیخ ابوالوفا رضی اللہ عنہ کے عہد مین خواب مین دیکھا کہ ایک بڑا درخت ہی جسکی بہت سی ٹہنیان ہین اور ہر ٹہنی پر ایک شخص ہی تاج العارفینؒ کے اصحاب مین سے اور خود کو دیکھا کہ اوس شاخ پر ہین جو کہ باذرا سے متصل ہی پھر جب صبح کو اوٹھا اور حضرت تاج العارفین کے خدمت شریف مین حاضر ہوا تو حضرت شیخ نے اوس سے فرمایا او شیخ مطر مین وہ درخت ہون جسکو تونے آج کی رات دیکھا ہی تو باذرا کی طرف چلا جا پس اوسکو وطن بنا انکی وفات وہین ہوئی انکی قبر وہان ظاہر ہی اوسکی زیارت کیجاتی ہی انکی وفات حضرت شیخ بقا بن بطو کی وفات سے قبل ہوئی رضی اللہ عنہما کذا فی بہجۃ الاسرار۔

**الحکایۃ الاربعون** بعد المأتین عن الشیخ الجلیل سلمان بن الشیخ الکبیر العارف باللہ ابی محمد ماجد الکردی رضی اللہ عنہ قال کنت یوما عند والدی فی خلوتہ ولم یکن

فیهاشیء یوکل ویشرب البتة ثم خرج فجلس علی بابها وانا معه فقدم علیه عشرون رجلا فقال لی یاسلمان ادخل الی هنا یشیر الی بیت الخلوة واتنا بطعام فلم استطع مخالفته فدخلت فدخل الخادمان له واذا فیها اوانٍ مملوءة طعاما فاخرجناها فاتوا الیها جمیعا حتی اذا لم یبق فیها شیء دخل علینا خمسة عشر رجلا فقال لی یاسلمان ادخل هنا واتنا بطعام فلم استطع مخالفته فدخلت الخادمان معی فاذا فیها اوانٍ کثیرة مملوءة طعاما من غیر الطعام الاول فاخرجناها فاکلوا اکل ما کان هنالک حتی اذا لم یبق فیها شیء دخل علینا ثلاثون رجلا فقال یاسلمان ادخل هنا واتنا بطعام فلما دخلت الخادمان معی فاذا فیها اوانٍ کثیرة مملوءة طعاما غیر الطعام الاول والثانی فاخرجناها فاکلوا فنظر والدی الی الخادمین فوقعا الی الارض مغشیا علیهما فرفعا الی منازلهما کالخشبتین ولا ینطقان ولا یتحرک فیهما شیء عینیهما فاقاما کذلک الی ان جاءت اماهما بعد زمان طویل تبکیان وتشکوان حال ولدیهما فقال لی والدی یاسلمان اذهب وائتنی بهما فذهبت الی احدهما وقلت له والدی یدعوک فقام فی الحال مابه باس ثم فعلت بالاخر کذلک واتیت بهما الیه فقاما فی الاستغفار زمانا فاقبل علیهما فسألتهما عن امرهما فقال احدهما لما اخرجنا الطعام فی المرة الثالثة هالنی ما رأیت ووقع فی نفسی ان هذا سحر وقال لی الاخر وانا وقع فی نفسی انه یاتی به جنی واقسم کل واحد منهما بالله تعالی انه لم یعلم بما وقع فی نفسه غیر الله عز وجل وانه رجع عن خاطره وانثنی علیه بالاستغفار وعلم انه خاطر سوء فلم یکن باسرع من رجوع العقل الی حاله الاول شیخ جلیل سلمان بن شیخ کبیر عارف بالله ابو محمد ماجد کردی رضی الله عنه کہتے ہین کہ مین ایکدن اپنے والد کے پاس تھا اون کی خلوت مین اور اوسمین کوئی ایسی شئے نہ تھی جو کھائی اور پی جاے پس وہ نکلے تو خلوے کے دروازے پر بیٹھ گئے اور مین اون کے ساتھ تھا پھر اون کے پاس بیس آدمی آئے تو مجھسے فرمایا او سلمان تو اس جگہہ داخل ہو اشارہ کرتے تھے اوس خلوت کی کوٹھری کی طرف اور ہمارے پاس کھانا لے آ پس مین اونکی مخالفت نکرسکا تو مین داخل ہوا اور میرے ساتھ اونکے دو خادم داخل ہوے کیا دیکھتا ہون کہ اوسمین برتن کھانے سے بھرے ہوے رکھے ہین پھر ہمنے اونکو نکالا پھر وہ سب لوگ آکر اوسپر بیٹھے کھانا کھایا یہانتک کہ جب اوسمین کچھ باقی نرہا تو پندرہ شخص ہمپر داخل ہوے پس فرمایا او سلمان یہان داخل ہو اور ہمارے پاس کھانا لے آ پھر مین داخل ہوا اور وہی دو خادم میرے ساتھ توکیا دیکھتا ہون کہ اوسمین بہت سے برتن کھانے کے بھرے ہوے موجود ہین یہ کھانا پہلے کھانے کے سوا اور کچھ تھا

سلام کرتا ہے مجھپر اور خبر دیتا ہے مجھکو اوس شئے کی جو اوس میں جاری ہوتی ہے اور آتا ہو ہفتہ طرف
میرے اور سلام کرتا ہے مجھپر اور خبر دیتا ہے مجھکو اوس شے کی جو اوس میں جاری ہوتی ہے اور آتا ہے
دن طرف میرے اور سلام کرتا ہے مجھپر اور خبر دیتا ہے مجھکو اوس شئے کی جو اوس میں جاری ہوتی ہو
قسم ہے میرے رب کی عزت کی بیشک نیکبخت اور بدبخت لوگ مجھپر پیش کئے جاتے ہیں اور بیشک میری آنکھ ہمیشہ دیکھتی ہے
لوح محفوظ میں اور میں غوطہ مارنیوالا ہوں اللہ کے علم کے دریا میں اور اوسکی مشاہدہ کے دریاؤں میں اور میں اللہ کی حجت ہوں تم سب پر میں نائب ہوں رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا اور اونکا وارث ہوں زمین میں **الحکایۃ السّابعۃ والستون** بعد
الستّ المئتین عن الشیخ ابی القاسم بن احمد بن محمد البغدادی الحریمی قال کنت انا والشیخ
ابو سعود الحریمی والشیخ ابو الخیر بن محفوظ والشیخ ابو حفص الکیمانی والشیخ ابو العباس
الاسکاف والشیخ سیف الدین عبد الوہاب بن الشیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ جلوسا
عند شیخنا محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ آخر یوم الجمعۃ سلخ جمادی الاخرۃ
من سنۃ ستین وخمسمائۃ وهو یتکلم علینا فجاء شاب حسن الصورۃ وجلس الی الشیخ وقال له
السلام علیک یا ولی اللہ انا شهر رجب جئتک اهنئک وما قدر ان یکون فیّ سوءٌ عامٌ علی
الناس قال فلم یر الناس فی شهر رجب ذلک الا خیرا فلما کان یوم الاحد سلخہ جاء شخص کریه
المنظر ونحن ایضا عندہ فقال له السلام علیک یا ولی اللہ انا شهر شعبان جئتک اهنئک وقد
قدر ان یکون فیّ وباء ببغداد وغلاء بالحجاز وسیف بخراسان قال فوقع فیه فناء ببغداد
وجاء الخبر بالغلاء الشدید بارض الحجاز وبالسیف فی خراسان ومرض الشیخ فی شعبان ایاما
فلما کان یوم الاثنین التاسع والعشرین منه نحن ایضا عندہ وکان یومئذ حاضرا عندہ الشیخ علی
بن الهیتی والشیخ ابو النجیب السهروردی والشیخ ابو الحسن الجوسقی والقاضی ابو یعلی محمد بن
محمد بن الفراء فجاء شخص بهی السمت علیه وقار فقال له السلام علیک یا ولی اللہ انا شهر
رمضان جئتک اعتذر الیک بما قدر علیک فیّ واودعک فهذا آخر اجتماعی بک ثم انصرف
قال فمات الشیخ فی ربیع الآخر من السنۃ الثانیۃ ولم یدرک رمضانا آخر رضی اللہ تعالیٰ عنه
وارضاہ **قال** وسمعت غیر مرۃ یقول علی الکرسی للہ تعالیٰ عباد یاتی الیهم شهر رمضان فیعتذر
الیهم ان کانوا مرضوا فی ایامه واصابتهم فاقۃ یقول لهم کیف انتم مما قضی علیکم فیّ **قال ولدہ**
الشیخ سیف الدین عبد الوہاب رحمه اللہ تعالیٰ ما من شهر الا یاتی الیه قبل ان یهل فان
کان مما قدر فیه سوء وشدۃ جاء فی صورۃ منکرۃ وان قدر فیه خیر فی لطف سیارۃ وصورۃ

جمیلہ شیخ ابو القاسم بن احمد بن محمد بغدادی حریمی رحمہ اللہ تعالی کہتے ہیں کہ مین اور شیخ ابو سعود حریمی و شیخ ابو الخیر بن محفوظ و شیخ ابو حفص کیمانی و شیخ ابو العباس اشکاف و شیخ سیف الدین عبد الوہاب بن شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ ہمارے شیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کے پاس بیٹھے ہوے تھے آخر روز جمعہ سلخ ماہ جمادی الاخرہ سنہ ۵۶۰ھ پانسو ساٹھہ ہجری مین اور وہ ہمپر کلام کر رہے تھے پاس ایک جوان خوبصورت آیا اور حضرت شیخ کیطرف بیٹھہ گیا اور اوسنے کہا سلام ہو تمپر اے اللہ کے ولی مین ماہ رجب ہون تمہارے پاس آیا ہون تمکو مبارکباد دیتا ہون اور مقدر نہین کیا گیا ہے یہ کہ مجھہ مین کوئی برائی عام لوگون پر ہو راوی نے کہا پھر اوس ماہ رجب مین لوگون نے سواے خیر و خوبی کے اور کچھہ نہین دیکھا پھر جب روز یکشنبہ اوسکا سلخ ہوا تو ایک شخص کریہ صورت آیا اور ہم بہی اونکے پاس تھے تو اوسنے کہا سلام ہو تمپر اے اللہ کے ولی مین ماہ شعبان ہون تمہارے پاس آیا ہون تمکو مبارکباد دیتا ہون مقرر مقدر ہو چکا ہے یہ کہ مجھہ مین فنا ہو بغداد مین اور گرانی ہو حجاز مین اور تلوار ہو خراسان مین راوی نے کہا کہ بغداد مین فنا واقع ہوئی اور سخت گرانی کی خبر آئی ارض حجاز مین اور تلوار کی خراسان مین اور حضرت شیخ ماہ شعبان مین کئی دن بیمار رہے پھر جب روز دوشنبہ اونتیسوین تاریخ اوسکی ہوئی اور ہم بہی اونکے پاس تھے اور اوس دن آپکے پاس شیخ علی بن ہیتی و شیخ ابو النجیب سہروردی و شیخ ابو الحسن جوسقی و قاضی ابو یعلی محمد بن محمد بن فرار حاضر تھے تو ایک شخص نیک روش آیا اوسپر وقار و سکون تھا پھر اوسنے آپسے کہا کہ آپ پر سلام ہو اے اللہ کے ولی مین ماہ رمضان ہون مین آپکے پاس آیا ہون آپسے عذر کرتا ہون اوس شے کا جو کہ مجھہ مین آپ پر مقدر ہو چکی ہے اور مین آپکو رخصت کرتا ہون پس یہ آخر ملنا میرا ہے آپسے پھر وہ چلا گیا راوی نے کہا پس حضرت شیخ نے دوسری سال کے ماہ ربیع الآخر مین انتقال کیا اور آپنے دوسرا رمضان نپایا رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ راوی نے کہا اور مین نے بہت بار سنا کہ آپ کرسی پر فرماتے تھے واسطے اللہ تعالی کے ایسے بندے ہین کہ ماہ رمضان اونکی طرف آتا ہے پھر اوسنے عذر کرتا ہے اگر اوسکے دنون مین بیمار ہون یا اونکو فاقہ پہونچے اوسنے کہتا ہے کہ تم کیسے ہو اوس شے سے جو مجھہ مین تمپر جاری کیجا چکی ہے آپکے فرزند شیخ سیف الدین عبد الوہاب رحمہ اللہ تعالی نے فرمایا نہین ہے کوئی مہینا مگر وہ آپکی طرف آتا ہے قبل اسکے کہ اوسکا چاند دکھائی دے پھر اگر وہ اوس قسم سے ہے کہ اوس مین کوئی برائی و سختی مقدر کی گئی ہے تو وہ بری صورت مین آتا اور اگر اوس مین خیر و لطف مقدر کیا گیا ہے تو صورت خوب مین اونکے پاس آتا تہا الحکایۃ الثامنۃ و المسنون بعد الستین المئتین عن الشیخ الامام شہاب الدین عمر بن محمد السہروردی

رحمہ اللہ تعالیٰ علیہ قال سمعت الشیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ یقول علی الکرسی بمدرسۃ کل ولی علی قدم نبی وانا علی قدم جدی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وما رفع المصطفی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم قدما الا وضعت قدمی فی الموضع الذی رفع منہ قدمہ الا ان یکون قدما من اقدام النبوۃ فانہ لا سبیل الی ان ینالہ غیر نبی **شیخ امام شہاب الدین عمر بن محمد سہروردی** رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہین کہ مین نے سنا حضرت شیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کو اپنے مدرسہ مین کرسی پر فرماتے تھے کہ ہر ولی اوپر قدم ایک نبی کے ہے اور مین اپنے نانا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قدم پر ہون اور حضرت مصطفی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نہین اوٹھایا کوئی قدم مگر مینے رکھا اپنا قدم اوس جگہہ مین جس سے آپنے اپنا قدم اوٹھایا مگر یہ کہ وہ قدم کوئی قدم ہو نبوت کے قدمون سے اسلئے کہ کوئی راہ نہین ہے طرف اسکے کہ غیر نبی اوسکو پہونچے **الحکایۃ التاسعۃ والستون** بعد الست المئین عن الشیخ ابی محمد علی بن ادریس الیعقوبی رحمۃ اللہ تعالیٰ قال سمعت الشیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ یقول الانس لھم مشائخ والجن لھم مشائخ والملائکۃ لھم مشائخ وانا شیخ الکل **قال** وسمعتہ فی مرض موتہ یقول لاولادہ بینی وبینکم وبین الخلق کلھم بعد ما بین السماء والارض فلا تقیسونی باحد ولا تقیسوا علی احدا **قال ایضا** وسمعتہ یقول لولدہ عبد الجبار انت نائم منتبہ او متوفی وقد انتبہتم **وقال ولداہ** الشیخان عبد الوہاب وعبد الرزاق کان من الناس من اذا اقبل الیہ ورآہ من بعید یقول بحیث لا یسمع مرحبا بحبیب اللہ الرکان سعیدا ومنہم من اذا رآہ من بعید یقول بحیث لا یسمع لا مرحبا بطرید اللہ فیری علی کل واحد منہما من العلامات ما یناسب ما اشار الیہ فی قولہ مرحبا وفی قولہ لا مرحبا **شیخ ابو محمد علی بن ادریس یعقوبی** رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہین کہ مین نے سنا کہ حضرت عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کو فرماتے تھے کہ آدمیون کیواسطے مشائخ ہین اور جنون کے لئے مشائخ ہین اور فرشتون کے واسطے مشائخ ہین اور مین کل کا شیخ ہون **راوی** نے کہا اور مین نے اونکو سنا اونکے مرض موت مین اپنی اولاد سے فرماتے تھے کہ درمیان میرے اور تمہارے اور ساری خلق کے مابین آسمان اور زمین کے دوری ہے پس تم میرا کسی پر قیاس مت کرو اور نہ مجھپر کسیکو قیاس کرو راوی نے یہی کہا اور مین نے اونکو سنا کہ اپنے فرزند عبد الجبار رحمہ اللہ تعالیٰ سے فرماتے تھے کہ تو سونے والا ہے یا جاگنے والا یا وفات پایا اور تحقیق تم بیدار ہو گئے اور اونکے دونون فرزند

شیخ عبدالوہاب اور شیخ عبدالرزاق نے کہا کہ لوگون مین سے وہ شخص تہا کہ جسوقت وہ اونکی طرف
متوجہ ہوتا اور وہ اوسکو دور سے دیکہہ لیتے تو ایسے طور پر فرماتے کہ وہ نہ سنتا مرحبا ہو اللہ کے
دوست کو اگر وہ سعید ہوتا اور اون مین سے وہ شخص تہا کہ شقی اوسکو دور سے دیکہتے تو ایسے طور سے
فرماتے کہ وہ نہ سنتا مرحبا نہو اللہ کے راندے ہوے کو پہر اون مین سے ہر ایک پر علامتون مین سے
وہ علامت دیکہی جاتی تہی جو کہ اوس بات کی مناسب ہوتی جسکی طرف آپنے اپنے قول مرحبا و لامرحبا مین
اشارہ فرمایا تہا **الحکایۃ السبعون** بعد الست المئتین عن الحافظ ابی محمد عبد الغنی
بن عبد الواحد المقدسی والحافظ ابی محمد عبد العزیز بن ابی نصر البغدادی المعروف
بابن الاخضر قالا سمعنا الشیخ ابا محمد عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ یقول انا من وراء امور
الخلق انا من وراء عقولکم کل رجال الحق اذا وصلوا الی القدر امسکوا الا انا وصلت الیہ
وفتح لی فیہ روزنۃ[1] فولجت فیہا ونازعت اقدار الحق بالحق للحق قلت وھذا بعض کلامہ المروی
عنہ فی القدر ومعناہ غامض لایوصل الیہ بمجرد عقل بل لوکل تاویلہ الی من اطلعہ اللہ
علی ذلک السر اللھم الا ان یکون من القدر القدر الذی قال اللہ تعالیٰ فیہ یمحو اللہ مایشاء و
یثبت فیکون قولہ محمولا علی مراجعتہ فیہ للحق سبحانہ بطریق الشفاعۃ والادلال والوجاہۃ وعلی ھذا
یکون قولہ بعد ذلک فالرجل ھو المنازع للقدر لا الموافق لہ محمولا علی ماذکرت من مراجعۃ الحق
تعالیٰ فی ظواہر الامور التی یحتمل مصالح العباد کما راجع عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ رسول اللہ صلی
اللہ علیہ وآلہ وسلم فی قولہ دعہم یعملون الحدیث المشہور فوافقہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وقال دعہم
یعملون **قلت** واما قدر اللہ السابق فی علمہ وقوعہ فلا بد من وقوعہ لاستحالۃ تغیر علم اللہ
الذی ھو من صفاتہ جل وعلا حافظ ابو محمد عبد الغنی بن عبد الواحد مقدسی و حافظ ابو محمد
عبد العزیز بن ابی نصر بغدادی معروف بابن اخضر رحمہما اللہ تعالیٰ کہتے ہین کہ ہمنے حضرت شیخ ابو محمد
عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کو فرماتے سنا ہے کہ مین امور خلق کے ورے ہون مین تمہاری
عقلون سے ورے ہون کل مردان حق جسوقت قدر تک پہونچے تو رک گئے مگر مین اوس تک پہونچا اور
میرے لئے اوس مین ایک روزن کہولا گیا تو مین اوس مین گہس گیا اور مین نے اقدار حق کی منازعت
کی ساتہہ حق کے واسطے حق کے حضرت امام یافعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہین کہ یہ آپکا بعض کلام ہے
جو کہ قدر کے باب مین آپسے مروی ہے اور معنی اسکے غامض ہین مجرد عقل کے غوطہ لگانے سے
اس تک وصول نہین ہوتا ہے بلکہ ہم اسکی تاویل کو اوس شخص کی طرف سپرد کرتے ہین جسکو اللہ تعالیٰ نے

[1] روزنۃ بالضم روزن بفارسی معرب ۱۲ ص

اوس پتھر پر مطلع کیا ہے الا ہم مگر یہ کہ وہ قدر معلق او سقدر رسکے ہو جسکے حق مین اللہ تعالی نے فرمایا ہے
کہ یمحو اللہ ما یشاء و یثبت یعنی مٹا دیتا ہے اللہ جو کچھ چاہتا ہے اور ثابت کرتا ہے پس آپکا قول
اس بات پر محمول ہوگا کہ آپ نے قدر مین مراجعت کی حق سبحانہ و تعالی سے بطریق شفاعت کی اور
ادل واسطے وجاہت کے اور اس بنیاد پر آپکا قول جو بعد اسکے ہے کہ پس مرد وہی ہے جو کہ نزاع کرنیوالا
ہو واسطے قدر کے نہ وہ کہ موافق ہے واسطے اوسکے محمول ہوگا اوس بات پر جو مینے ذکر کی ہے کہ مراجعت
وتکرار کرنا حق تعالی سے اون ظواہر امور مین ہے جو کہ بندون کے مصالح کا احتمال رکھتے ہین جسطرح کہ حضرت
عمر رضی اللہ تعالی عنہ نے حضور رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم سے مراجعت و تکرار کی تھی اس قول مین کہ دعهم یعملون
الحدیث المشہور پس حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اونکی موافقت کی اور فرمایا کہ دعهم یعملون یعنی بندونکو چھوڑ دو کہ عمل صالح کرین حضرت شیخ
امام یافعی رضی اللہ تعالی فرماتے ہین کہ ایسے ہی وہ قدر اللہ تعالی کی جسکا وقوع اوسکے علم مین سابق ہوچکا ہے سو اوسکا وقوع
لابدی وضروری ہے اسلئے کہ اللہ جل و علا کے علم کا متغیر ہونا جو کہ اوسکی صفات مین سے ہے مستحیل ہے

**الحکایۃ الحادیۃ والسبعون بعد المائتین عن الشیخ القدوۃ ابی الحسن**
علی بن الہیتی رضی اللہ تعالی عنہ قال زرت مع الشیخ عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ
قبر الشیخ معروف الکرخی رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ وعن الجمیع فقال السلام علیک یا شیخ معروف
عبرتنا بدرجۃ قال ثم زارہ بعد مدۃ وانا معہ فقال السلام علیک یا شیخ معروف عبرناک
بدرجتین فقال لہ من القبر وعلیک السلام یا سید اہل زمانہ قال وکان قد قال لاصحابہ انہ قد
سلمت الی العراق ثم بعد مدۃ قال لہم کنت عہدت الیکم ان قد سلمت الی العراق والان
قد سلمت الی الارض شرقہا وغربہا وقفرھا وعمرانہا وبرھا وبحرھا وسہلہا وجبلہا قال ولم
یبق احد من الاولیاء فی ذلک الوقت الا واتاہ وسلم علیہ بالقطبیۃ رضوان اللہ تعالی علی روحہ
الزکیۃ شیخ قدوہ ابو الحسن علی بن ہیتی رضی اللہ تعالی عنہ کہتے ہین کہ مینے زیارت کی ہمراہ حضرت
شیخ عبد القادر کے حضرت شیخ معروف کرخی کی قبر کی رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ وعن الجمیع تو آپنے فرمایا
السلام علیک یا شیخ معروف عبرتنا بدرجۃ یعنی سلام ہو تمپر اے شیخ معروف تم عبور کر گئے ہمسے ساتھ ایک
درجہ کے راوی نے کہا پھر آپنے اونکی زیارت کی بعد ایک مدت کے اور مین آپکے ہمراہ تھا تو فرمایا السلام
علیک یا شیخ معروف عبرناک بدرجتین یعنی سلام ہو تمپر اے شیخ معروف ہم عبور کر گئے تمسے ساتھ دو درجون
کے پس حضرت معروف نے قبر مین سے کہا وعلیک السلام یا سید اہل زمانہ یعنی تمپر بھی سلام ہو اے سردار
اپنے وقت کے لوگون کے راوی نے کہا اور آپنے مقرر اپنے اصحاب سے یہ کہا تھا کہ مقرر عراق مجھکو سپرد کیا گیا ہے

پہر بعد ایک مدت کے اوسنے کہا کہ مین نے تمہاری طرف یہ عہد کیا تہا کہ مقرر عراق مجہکو سپرد کیا گیا ہے اور اب مقرر ہو گئی مجہکو زمین اوسکا شرق و غرب اور اوسکی ویرانی و آبادی اور اوسکا خشک اور اوسکا دریا اور اوسکا نرم اور اوسکا پہاڑ راوی نے کہا اوسوقت مین اولیا مین سے کوئی باقی نرہا مگر حال یہ ہے کہ وہ اونکے پاس آیا اور اونکو قطبیت کا سلام کیا رضوان اللہ تعالی علی روحہ الزکیۃ

## الحکایۃ الثانیۃ والسبعون بعد الست المئین

عن الشیخ ابی محمد عبد اللطیف بن ابی طاہر البغدادی الصوفی رحمہ اللہ تعالی قال کان شیخنا محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ اذا تکلم بالکلام العظیم یقول عقیبہ باللہ علیکم قولوا صدقت انما اتکلم عن یقین لا شک فیہ انطق فانطق واعطی فافرق وآومر فافعل والعہدۃ علی من امرنی والدیۃ علی العاقلۃ تکذیبکم لی سم ساعۃ لادیانکم وسبب لذہاب دنیاکم واخراکم انا سیاف انا قتال ویحذرکم اللہ نفسہ ولولا لجام الشریعۃ علی لسانی لاخبرتکم بما تاکلون وما تدخرون فی بیوتکم انتم بین یدی کالقوارير اری ما فی بطونکم وظواہرکم ولولا لجام الحکم علی لسانی لانطق صاع یوسف بما فیہ لکن العلم مستجیر بذیل العالم کی لا یبدی مکنونہ شیخ ابو محمد عبد اللطیف بن ابی طاہر بغدادی صوفی رحمہ اللہ تعالی کہتے ہین کہ ہمارے شیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ جسوقت کلام عظیم کیساتہ تکلم کرتے تہے تو اوسکے بعد فرماتی تہی تمکو اللہ کی قسم ہے کہو کہ تو نے سچ کہا مین تو صرف یقین سے کلام کرتا ہون اوسمین کسی طرحکا شک نہین ہے مین بلوایا جاتا ہون تو بولتا ہون اور مین عطا کیا جاتا ہون تو تفریق کرتا ہون اور امر کیا جاتا ہون تو کرتا ہون اور ذمہ اوس شخص پر ہے جسنے مجہکو امر کیا اور دیت عاقلہ پر ہے تمہارا جہٹلانا مجہکو سم ساعۃ ہے واسطے تمہارے دینون کے اور سبب ہے واسطے جاتے رہنے تمہاری دنیا و آخرت کے مین بہت بڑا دریا ہون مین بڑا قتل کرنے والا ہون اور ڈراتا ہے تمکو اللہ اپنے نفس سے اور اگر نہ ہوتی شریعت کی لگام میری زبان پر تو البتہ مین تمکو خبر دیتا اوس شئے کی جو تم کہاتے ہو اور اوس شئے کی جسکو رکہہ چہوڑتے ہو اپنے گہرون مین تم میرے آگے شیشون کی طرح ہو مین دیکہتا ہون اوس شئے کو جو تمہارے شکمون مین اور تمہارے ظواہر مین ہے اگر نہوتی حکم کی لگام میری زبان پر تو البتہ بول دیتا یوسف کا صاع اوس شئے کو جو اوسمین ہے لیکن علم پناہ چاہنے والا ہے ساتہ دامن کے یا فرمایا ساتہ دامن عالم کے تاکہ ظاہر نہ کرے اپنے مکنون و مستور شئے کو

## الحکایۃ الثالثۃ والسبعون بعد الست المئین

عن الشیخ ابی الکرم ابی الحسن البزاز والشیخین الاصیلین السید بن الجلیلین عبد الرزاق و عبد الوہاب

سلہ انطاق سخن آوردن ۱۲
سلہ نطق سخن گفتن ۱۲
قاتل
سلہ سیف شمشیر زننده و ۱۹۰ [illegible] ۱۲
سلہ [illegible] ۱۲

ابنی شیخ الوجود وتاج المفاخر الشیخ محیی الدین ابی محمد عبد القادر رضی الله تعالی عنه
وارضاه قالوا سمعنا الشیخ محیی الدین رضی الله تعالی عنه یقول علی الکرسی رایت رسول
الله صلی الله علیه وآله وسلم قبل الظهر من یوم الثلثاء السادس عشر من شوال سنة احدی
وعشرین وخمسمائة فقال لی یا بنی لم لا تتکلم قلت یا ابتاه انا رجل اعجمی کیف اتکلم علی فصحاء
بغداد فقال افتح فاک ففتحته فتفل فیه سبعا وقال لی تکلم علی الناس وادع الی سبیل
ربک بالحکمة والموعظة الحسنة فصلیت الظهر وجلست وحضرنی خلق کثیر فارتج علی
فرایت علی بن ابی طالب کرم الله وجهه قائما بازائی فی المجلس فقال لی یا بنی لم لا تتکلم
فقلت یا ابتاه قد ارتج علی فقال افتح فاک ففتحته فتفل فیه ستا فقلت لم لم تکملها سبعا قال
ادبا مع رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم ثم توارى عنی فقلت غواص الفکر یغوص فی بحر
القلب علی درر المعارف فیستخرجها الی ساحل الصدر فینادی علیها سمسار ترجمان اللسان
فیشتری بنفائس اثمان حسن الطاعة فی بیوت اذن الله ان ترفع فقالوا فهذا اول کلام تکلم
علی الناس علی الکرسی رضی الله تعالی عنه وارضاه ۔ شیخ عمر کیمیانی نے اور دو شیخین اصیلین سیدین
جلیلین عبد الرزاق وعبد الوہاب فرزندان شیخ وجود وتاج المفاخر حضرت شیخ محیی الدین ابو محمد
عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کہتے ہیں کہ ہم نے سنا حضرت شیخ محیی الدین عبد القادر رضی
اللہ تعالی عنہ وارضاہ کو کہ کرسی پر فرما رہے تھے میں نے دیکھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو قبل
ظہر روز سہ شنبہ شانزدہم ماہ شوال سنہ ۵۲۱ پانسو اکیس ہیں پس آپ نے مجھ سے فرمایا اے میرے بیٹے
تو کیوں نہیں کلام کرتا ہے میں نے عرض کیا اے میرے والد میں ایک مرد عجمی ہوں کیونکر کلام کروں
فصحاء بغداد پر تو آپ نے فرمایا تو اپنا مونہہ کھول پس میں نے اوسکو کھولا تو آپ نے سات بار اوس میں
تھوکا اور مجھسے فرمایا کہ تو لوگوں پر کلام کر اور بلا طرف راہ اپنے رب کے ساتھ حکمت کے اور نصیحت نیک کے
پھر میں نے ظہر کی نماز پڑھی اور بیٹھ گیا اور ایک خلق کثیر میرے پاس حاضر ہوئی پس مجھ پر زبان بستگی ہو گئی
پھر میں نے حضرت علی بن ابی طالب کرم اللہ وجہہ کو دیکھا کہ آپ میرے مقابل میں مجلس میں کھڑے
ہوئے ہیں پس مجھ سے فرمایا اے میرے بیٹے تو کیوں نہیں کلام کرتا تو میں نے عرض کیا کہ اے
میرے والد مجھ پر بستگی ہو گئی ہے تو فرمایا کہ تو اپنا مونہہ کھول پس میں نے اوسکو کھولا تو آپ نے
چھہ بار اوس میں تھوکا پس میں نے عرض کیا کہ آپ نے اسکو سات بار کامل کیوں نہیں کیا تو فرمایا کہ واسطے
ادب کے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ پھر آپ مجھ سے پوشیدہ ہو گئے پس میں نے کہا کہ

غوطہ لگانے والا دریا ہے قلب مین معارف کے موتیون پر غوطہ لگاتا ہے پہر اونکو سینے کے کنارہ کیطرف نکال لاتا ہے پہر زبان کے ترجمان کا دلّال اونپر ندا کرتا ہے پہر وہ بعوض نفائس اثمان حسن طاعت کے خریدی جاتی ہین فی بیوت اذن اللہ ان ترفع پہر اولیون نے کہا پس یہ پہلا کلام ہے جسکے ساتھ آپنے لوگون پر کرسی کے اوپر کلام کیا رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ

**الحکایۃ الرابعۃ والسبعون**

بعد الست المئتین عن الشیخ الشریف ابی عبد اللہ محمد بن ابی الغنائم ازہر بن ابی المفاخر الحسینی البغدادی رحمہ اللہ تعالی قال حضرت مجلس شیخنا محیی الدین السید عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ فی سنۃ خمسین وخمسمائۃ وکان فی المجلس یومئذ نحو من عشرۃ الاف رجل وکان الشیخ علی بن الہیتی رضی اللہ تعالی عنہ جالسًا تجاہ الشیخ تحت دکۃ المقری فاخذتہ سنۃ فقال الشیخ للناس اسکتوا فسکتوا حتی یقول القائل انہ لا یسمع منہم الا انفاسہم ثم نزل من علی الکرسی ووقف بین یدی الشیخ علی متادبًا وجعل یحدق الیہ ثم استیقظ الشیخ علی فقال لہ الشیخ ارایت النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فی المنام قال نعم قال من اجلہ تادبت فبما وصاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قال بملازمتک قال فسئل الشیخ علی عن معنی قول الشیخ من اجلہ تادبت قال الذی رایتہ فی المنام راہ ہو فی الیقظۃ

**وقال الراوی** ومات ذالک الیوم بسبب ذالک سبعۃ رجال منہم من مات فی مکانہ فی المجلس ومنہم من حمل الی دارہ مغشیا علیہ ثم مات من یومہ شیخ شریف ابو عبد اللہ محمد بن ابی الغنائم ازہر بن ابی المفاخر حسینی بغدادی رحمہ اللہ تعالی کہتے ہین کہ مین حاضر ہوا مجلس مین ہمارے شیخ سید محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کے سنہ ۵۵۰ پانسو پچاس مین اور اوسدن اوس مجلس مین دس ہزار آدمیون کے قریب تہے اور علی بن ہیتی رضی اللہ تعالی عنہ حضرت شیخ کے سامنے چبوترہ مقری کے نیچے بیٹہے ہوے تہے پس اونکو اونگہہ نے آپکڑا تو شیخ نے لوگون سے فرمایا کہ چپ ہو جاؤ پس وہ یہانتک چپ ہوے کہ کہنے والا یون کہے کہ سنی نہین جاتی ہین انسے مگر اونکی سانسین پہر حضرت شیخ کرسی کے اوپر سے اوترے اور شیخ علی کے آگے باادب ہوکر کہڑے ہوگئے اور اونکی طرف تیز نظر کرنا شروع کیا پہر شیخ علی جاگ اوٹہے تو حضرت شیخ نے اونسے فرمایا کہ کیا تمنے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خواب مین دیکہا کہا ہان فرمایا کہ اونہین کے سبب سے مین متادب ہوگیا پہر تمکو نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس شے کے ساتہہ وصیت فرمائی کہا تمہاری ملازمت کے ساتہہ راوی نے کہا پہر شیخ علی قول حضرت شیخ کے معنی سے پوچہے گئے کہ اونہین کے سبب سے مین متادب ہوگیا کہا کہ جس شے کو مین نے

له تجاہ بالضم و بالکسر اصلہ وجاہ بالکسر والضم اسے تجاہ یعنی روبرو ۱۲ ص
تادب بالادب باشد ۱۲ معتمد

خواب میں دیکھا اونہوں نے اوسکو بیداری میں دیکھا راوی نے کہا کہ اوسدن اسکے سبب سے
سات آدمی مرگئے کوئی تو اون میں سے مجلس میں اپنی جگہہ مرگیا اور کوئی اون میں کا غش کہایا ہوا اپنے
گہر کی طرف اوٹہاکر لایا گیا پہر اوسی دن مرگیا **الحکایۃ الخامسۃ والسبعون**
بعد الست المئتین عن السادۃ الثلاثۃ اولاد السید محی الدین عبد القادر المذکور عبد
الرزاق وعبد الوہاب ابراہیم وابوی الحسن العمرین الکیمانی والبزاز رحمہم اللہ تعالیٰ قالوا
حضرنا عند الشیخ محی الدین رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ بمنزلہ بمدرسۃ بباب الازج سنۃ
سبع وخمسین وخمسمائۃ وھو یاکل لبنا فترک الاکل وسکت سکتۃ طویلۃ ثم قال قد فتح لقلبی
الآن سبعون بابا من ابواب العلم اللدنی سعۃ کل باب کسعۃ ما بین السماء والارض ثم تکلم فی
معارف اھل الخصوص کلاما طویلا ادہش لہ الحاضرون وقلنا ما نظن ان احدا یتکلم بمثل
ھذا الکلام من بعد الشیخ رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ تینوں سید اولاد حضرت سید
محی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ سید عبد الرزاق وسید عبد الوہاب وسید
ابراہیم وشیخ ابو الحسن عمر کیمانی وشیخ ابو الحسن عمر بزاز رحمہم اللہ تعالیٰ کہتے ہیں کہ ہم حاضر ہوے حضرت
شیخ محی الدین رضی اللہ عنہ وارضاہ کے پاس اونکے گہر میں اونکے مدرسہ میں جو کہ باب ازج میں ہے سنہ ۵۵۷
پانسو ستاون میں اور آپ دودہ کہا رہے تہے تو پہر آپنے کہانا چہوڑدیا اور دیر تک مستغرق رہے پہر فرمایا
مقرر کہولے گئے ابہی میرے دل کیواسطے ستر دروازے علم لدنی کے دروازوں میں سے فراخی
ہر دروازے کی مثل فراخی اوس شے کے ہے جو کہ درمیان آسمان وزمین کے ہے پہر آپنے اہل خصوص کے
معارف میں ایک کلام طویل کیا جسکے باعث حاضرین دہشت وحیرت میں ڈالے گئے اور ہمنے کہا کہ
ہم یہ نہیں خیال کرتے ہیں کہ حضرت شیخ کے بعد کوئی ایسا کلام کرے رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ
**الحکایۃ السادسۃ والسبعون** بعد الست المئتین عن الشیخین الشیخ العارف
ابی عمرو عثمان الصریفینی والشیخ الصالح ابی محمد عبد الحق الحریمی قالا سمعنا الشیخ عبد القادر
رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ یقول علی الکرسی یا اہل الارض شرقا وغربا ویا اہل السماء
قال اللہ تعالیٰ ویخلق ما لا تعلمون انا ممن لا تعلمون یا اہل الارض شرقا وغربا تعالوا تعلموا
منی یا اہل العراق الاحوال عندی کثیاب معلقۃ فی بیتی ایہا شئت لبست فعلیکم
السلامۃ ولا تنکروا علیّ فلا اقل لکم بہا یا غلام سافر الف عام لتسمع منی کلمۃ واحدۃ یا غلام
الولایۃ ھہنا الدرجات ھہنا فی مجلسی تفرق الخلائق وما من نبی خلقہ اللہ تعالیٰ ولا ولی

الا وقد حضر مجلسی ھذا الاحیاء بابدانھم والاموات بارواحھم یا غلام اسأل عنی منکرا و نکیرا عند مجیئھما الی قبرک یخبرانک عنی وعن غیر واحد من الشیوخ بالسند المتصل انہ کان لا یشاء احد ان یری من الشیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کرامۃ فی ای وقت شاء الا رآھا وکانت الخارقۃ تظھر احیانا نامنہ واحیانا بہ واحیانا فیہ شیخ عارف ابو عمرو عثمان صریفینی و شیخ صالح ابو محمد عبد الحق حریمی رحمہما اللہ تعالیٰ کہتے ہیں ہمنے سنا حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کو کہ کرسی پر فرماتے تھے اور زمین کے مشرق و مغرب والو آو آسمان والو اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے ویخلق ما لا تعلمون یعنی وہ پیدا کرتا ہے جو تم نہیں جانتے ہو میں اون میں سے ہوں جسکو تم نہیں جانتے ہو اور زمین کے مشرق و مغرب والو آو مجھسے سیکھو آو عراق والو احوال میرے نزدیک ایسے ہیں جیسے کسی گھر میں کپڑے لٹکے ہوئے ہوں جو اون میں کا پہننا چاہا میں لیا پس تم سلامتی کو اپنے اوپر لازم کرو ورنہ میں تمہارے پاس ایسے لشکر لے آونگا جنکے مقابلے کی تمکو طاقت نہوگی اے غلام تو سفر کر ہزار برس تا کہ تو مجھسے ایک کلمہ سنے اے غلام ولایت اس جگہ ہے درجات اس جگہ ہیں میری مجلس میں خلعتیں بانٹی جاتی ہیں اور نہیں ہے کوئی نبی جسکو اللہ تعالیٰ نے پیدا کیا اور نہ کوئی ولی مگر حال یہ ہے کہ وہ میری مجلس میں حاضر ہوا جیتے ہوے تو اپنے بدنوں سے اور مرے ہوے اپنی روحوں سے اے غلام تو منکر و نکیر سے میرا پوچھنا وقت آنے اونکی طرف تیری قبر کے وہ تجھے میری خبر دینگے بہت شیوخ سے بسند متصل مروی ہے کہ نہیں چاہتا کوئی کہ حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ سے کوئی کرامت دیکھے کسی وقت میں چاہے مگر وہ اوسکو دیکھ لیتا اور خارق عادت امر کبھی تو ظاہر ہوتا تھا اونسے اور کبھی اونکی سبب سے اور کبھی خود اون میں

## الحکایۃ السابعۃ والسبعون بعد الستۃ المئین

عن الشیخین الجلیلین العارفین الشیخ ابی السعود احمد بن ابی بکر الحریمی والشیخ ابی عمرو عثمان الصریفینی رحمہما اللہ تعالیٰ قالا واللہ ما اظھر اللہ تعالیٰ ولا یظھر فی الوجود من اولیاءہ مثل الشیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کانت کراماتہ کالعقد المنضد بالجواھر یتبع بعضھا بعضا وکان الرجل منا والواردات یشد منھا کل یوم اشیاء لفعل قال الراویان عنھما وھما الشیخان ابو الحسن البغدادی المعروف بالخفاف وابو محمد عبد اللطیف البغدادی المعروف بالمطرز کان مشائخ العراق یستعظمون قولھما ثم قال لھما وغیرھما من اھل العلم ولا یظھر لانھما لو لم یطلعا علی المستقبل لم یخبرا عنہ انتہی قلت قولہ لو لم یطلعا علی المستقبل

لم يخبر عنه ليس وافيا ولا كافيا فضلا ان يكون شافيا لانه وان سلّم ذٰلك في المستقبل مثلا فليس يسلم
في الماضي فان جميع اهل السنة مجمعون على تفضيل ابي بكر رضي الله تعالٰى عنه على سائر الاولياء و
الشيعة مجمعون على تفضيل علي رضي الله تعالٰى عنه وقد اطلق ائمتنا القول بتفضيل الصحابة رضي
الله تعالٰى عنهم على من بعدهم اللهم الا ان يريد بالاولياء غير الصحابة فلا يرد ما ذكرته ولكن
اخراجهم عن الاولياء في التسمية يوهم انهم ليسوا من جملة الاولياء وليس كذلك بل اكابر الاولياء على
انهم بحسب الاصطلاح خاصة خصّوا باسم هو اخص من اسم الاولياء وهو اسم الصحابة فبهذا الوجه يمكن الاعتذار
عن اخراجهم في التسمية عن الاولياء لاختصاصهم باسم هو اخص ومما يدلك على هذا ما سيأتي ذكره ان شاء الله تعالٰى في الحكاية
الثالثة والثمانين اعني افرادهم للصحابة واخراجهم عن الاولياء في التسمية والله سبحانه وتعالٰى اعلم شيخين جليلين عارفين
شیخ ابو السعود احمد بن ابی بکر حریمی و شیخ ابو عمرو عثمان صریفینی رحمہما اللہ تعالٰی کہتے ہیں قسم ہے اللہ کی
نہیں ظاہر کیا اللہ تعالٰی نے اور نہ ظاہر کریگا وجود میں اولیاء میں سے مثل حضرت شیخ عبد القادر رضی
اللہ تعالٰی عنہ وارضاہ کے اونکی کرامتیں ایسی تہیں جیسے ہار کہ جواہر سے ایک پر ایک پرویا ہوا ہو ایک
دوسرے کے پیچھے لگی چلی آتی تہیں اور ہم میں کا آدمی اگر یہ ارادہ کرتا کہ ہر روز اون میں سے کئی چیزوں کا
شمار کرے تو البتہ کر سکتا تہا عارفین مذکورین سے جو دو شخص راوی ہیں یعنی شیخ ابو الحسن بغدادی
معروف بخفاف و شیخ ابو محمد عبد اللطیف بغدادی معروف بمطرز رحمہما اللہ تعالٰی یہ دونوں کہتے ہیں
کہ عراق کے مشائخ عارفین مذکورین کے قول کو عظیم و بزرگ سمجہتے تہے پہر شیخین مذکورین نے یا انکے
غیر نے اہل علم میں سے عارفین مذکورین کیطرف سے کہا کہ اونکا یہ کہنا کہ اللہ تعالٰی ظاہر کریگا وجود میں مثل حضرت
شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالٰی عنہ وارضاہ کے اولیاء میں سے سو یہ اسلئے ہے کہ اگر وہ زمانہ مستقبل پر
مطلع نہ ہوتے تو اسکی خبر نہ دیتے انتہی یعنی اونکو ضرور اس بات پر اطلاع ہوئی ہوگی جب تو اونہوں
نے کہی ورنہ ہرگز نہ کہتے حضرت امام یافعی رضی اللہ تعالٰی عنہ فرماتے ہیں کہ قائل کا یہ قول کہ اگر وہ
مستقبل پر مطلع نہوتے تو اوسکی خبر نہ دیتے نہ تو وافی ہے اور نہ کافی ہے شافی ہونیکا کیا ذکر ہے
اسلئے کہ اگر یہ قول مثلاً مستقبل میں مان بہی لیا جاسئے تو زمانہ ماضی میں تو نہیں مانا جا سکتا ہے
کیونکہ اہل سنت ہیں کی ساری امت اس بات پر اجماع کرنیوالی ہے کہ حضرت صدیق رضی اللہ
تعالٰی عنہ کو سارے اولیاء پر تفضیل ہے اور شیعہ اجماع کرنے والے ہیں حضرت علی رضی اللہ تعالٰی
عنہ کی تفضیل پر اور ہماری ائمہ یعنی شافعیہ مطلقاً اس کے قائل ہیں کہ صحابہ رضی اللہ تعالٰی عنہم کو تفضیل
ہے اون لوگوں پر جو اونکے بعد ہیں اللہم مگر یہ کہ اولیاء سے غیر صحابہ مراد ہوں تو اب جو بات میں نے

ذکر کی ہے وہ وارد نہ ہوگی لیکن صحابہ کا نکالنا اولیاء سے تسمیہ میں اس بات کا موہم ہے کہ وہ اولیاء کے جملے سے نہیں ہیں حالآنکہ ایسا نہیں ہے بلکہ وہ تو اکابر اولیاء ہیں سوا اس بات کے کہ بحسب اصطلاح خاصۃً وہ ایک ایسے نام کے ساتھ خاص کئے گئے ہیں کہ وہ خاص تر ہے اسم اولیاء سے اور وہ اسم صحابہ ہے پس باین وجہ عذر اونکے نکالنے کا تسمیہ مین اولیاء سے ممکن ہے بسبب اونکے خاص ہونیکے ایک ایسے نام کے ساتھ کہ وہ خاص تر ہے اور جو امور نکو اس بات پر راہنما ہوئے ہوں اون میں سے وہ امر ہے جسکا ذکر حکایت تراسی مین عنقریب ان شاء اللہ تعالیٰ آئیگا یعنی افراد اونکا واسطے صحابہ کے اور نکالنا اونکا اولیاء سے تسمیہ میں واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم الحکایۃ

## الثامنۃ والسبعون بعد المئتین عن الشیخ ابی السعود المتقدم ذکرہ

والشیخ ابی العباس احمد بن علی الصرصری رحمہما اللہ تعالیٰ قالا جاء ابو المظفر الحسن بن تمیم البغدادی التاجر الی الشیخ حماد الدباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فی سنۃ احدی وعشرین وخمسمائۃ و قال لہ یا سیدی قد جہزت لی قافلۃ الی الشام فیہا بضاعۃ[1] سبعمائۃ دینار فقال لہ ان سافرت فی ہذہ السنۃ قتلت واخذ مالک فخرج من عندہ مغموما فوجد الشیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ وہو شاب یومئذ فقال لہ ما قال الشیخ حماد فقال لہ سافر تذہب سالما وترجع غانما والضمان فی ذلک علی فسافر الی الشام وباع بضاعتہ بالف دینار ودخل یوما الی سقایۃ فی حلب لقضاء حاجۃ الانسان ووضع الالف علی زق[3] فی السقایۃ وخرج وترکہ نسیانا واتی الی منزل سکناہ فالقی علیہ النعاس فنام فرای فی منامہ کانہ فی قافلۃ وقد خرجت علیہ العرب[2] وانتہبوا وقتلوا من فیہا واتاہ احدہم فضربہ بحربۃ[5] فقتلہ فاستیقظ فزعا فوجد اثر الدم فی عنقہ واحس بالم الضربۃ فذکر مالہ فقام مسرعا فوجدہ فی مکانہ فاخذہ وسافر راجعا الی بغداد فلما دخلہا قال فی نفسہ ان بدأت بالشیخ حماد فہو الاسن وان بدأت بالشیخ عبد القادر فہو الذی صح کلامہ فلقیہ الشیخ حماد فی سوق السلطان فقال یا ابا المظفر ابدأ بالشیخ عبد القادر فانہ محبوب لقد سال اللہ تعالیٰ فیک سبع عشر مرۃ حتی جعل ما قدرہ علیک من القتل یقظۃ فی المنام وما قدرہ من ذہاب مالک وفقدک منہ نسیانا فجاء الی الشیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ فقال لہ ابتداء قال لک الشیخ حماد انی سالت اللہ تعالیٰ فیک سبع عشر مرۃ بعزۃ المعبود لقد سالت اللہ تعالیٰ سبع عشر مرۃ وسبع عشر مرۃ وسبع عشر مرۃ الی تمام تسعین مرۃ حتی جعل ما قدرہ علیک من القتل یقظۃ مناما وما قدرہ من ذہاب مالک نسیانا

---

[1] بضاعت پارہ کالا بفروختن فرستی ۱۲

[2] عرب گروہی از مردم تازی شمشیر باشد ۱۲

[3] زق بمعنی مشک

[4] [illegible]

[5] حربہ ... ۱۲

شیخ ابو السعود جن کا ذکر اول ہو چکا ہے اور شیخ ابو العباس احمد بن علی صرصری رحمہما اللہ
تعالی سے کہتے ہین کہ ابو المظفر حسن بن تمیم بغدادی تاجر رحمہ اللہ تعالی حضرت شیخ حماد دباس رضی
اللہ تعالی عنہ کے پاس ۵۲۱ھ پانسو اکیس مین آیا اور اوسنے عرض کیا کہ یا سیدی میرے واسطے ایک قافلہ
تیار کیا گیا ہے طرف شام کے اور اوس مین سات سو دینار کا سرمایہ ہے تو آپنے اوس سے فرمایا کہ اگر تو
اس سال مین سفر کریگا تو تو مارا جائیگا اور تیرا مال لے لیا جائیگا پس وہ اونکے پاس سے مغموم ہو کر
نکلا تو اوسنے حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کو پایا اور وہ اوسوقت جوان تھے پس
اوسنے اونسے وہ بات کہی جو حضرت شیخ حماد نے فرمائی تھی تو حضرت شیخ نے اوس سے فرمایا کہ تو سفر
کر تو سالم ہو کر جائیگا اور غانم ہو کر لوٹ آئیگا اور ضمان اس مین مجھپر ہے پھر اوسنے شام کیطرف سفر کیا اور
اپنا سامان بیچا ہزار دینار مین اور ایکدن حلب مین کسی سقایہ کی طرف داخل ہوا واسطے قضاے حاجت
انسانی کے اور وہ ہزار دینار طاق پر رکھدیئے جو اوس سقایہ مین تھا اور بھول کر اونکو چھوڑ دیا اور اپنی منزل
سکونت کی طرف آگیا پھر اوسپر اونگھہ ڈالی گئی تو سو رہا پس اپنے خواب مین دیکھا کہ وہ ایک قافلے
مین ہے اور اوسپر عرب نکلے اور لوٹا اور قتل کیا اون لوگون کو جو اوس مین تھے اور ایک اون مین کا
اوسکے پاس آیا پھر اوسکو ایک برچھی ماری پھر اوسکو مار ڈالا پھر یہ گھبراتا ہوا جاگ اوٹھا تو اوس خون کا اثر اپنی
گردن مین پایا اور اوس مار کے درد کا احساس کیا پھر اوسنے اپنا مال یاد کیا تو جلدی کرتا ہوا کھڑا ہوا پھر اوسکو
اوسکی جگہہ مین پایا تو اوسکو لیلیا اور سفر کیا بغداد کی طرف لوٹتا ہوا پھر جب بغداد مین داخل ہوا تو اپنے جی
مین کہا کہ اگر مین پہلے شیخ حماد کے پاس جاؤن تو وہ عمر مین بڑے ہین اور اگر شیخ عبد القادر سے ابتدا کرون تو
بات اونہین کی ٹھیک ہوئی ہے پس سوق سلطان مین شیخ حماد اوسکو ملگئے تو فرمایا اوابو المظفر تو
شیخ عبد القادر سے ابتدا کر پس بیشک وہ محبوب ہین البتہ مقرر اونہون نے اللہ تعالی سے سترہ بار
تیرے حق مین سوال کیا یہانتک کہ اوسنے جو قتل بیداری مین تجھپر مقدر کیا تھا اوسکو خواب مین کر دیا
اور تیرے مال کا جاتا اور اوسکا گم کرنا جو اوسنے مقدر کیا تھا اوسکو نسیان کر دیا پھر وہ حضرت شیخ
عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کی طرف آیا تو آپنے اوس سے ابتداءً ہی فرمایا کہ شیخ حماد نے
تجھسے یہ کہا کہ میرے لیے اللہ تعالی سے تیرے حق مین سترہ بار سوال کیا قسم ہے عزت معبود کی کہ مین نے
اللہ تعالی سے سترہ بار سوال کیا اور سترہ بار اور سترہ بار ستر بار کی تمامی تک یہانتک کہ جو قتل بیداری مین
اوسنے تجھپر مقدر کیا تھا اوسکو خواب مین کر دیا اور جو تیرے مال کا جاتا اوسنے مقدر کیا تھا اوس کو
نسیان کر دیا

الحکایۃ التاسعۃ وسبعون بعد الستمائین عن الشیخ

العارف باللہ ابی الخیر بشیر بن محفوظ قال کنت انا والشیخ ابو السعود الحریمی والشیخ محمد بن قائد والشیخ عمر بن مسعود البزار والشیخ ابو محمد الحسن الفارسی والشیخ جمیل صاحب الخطوۃ والسرعۃ والشیخ ابو حفص عمر الغزال والشیخ الخلیل بن الشیخ احمد الصرصری والشیخ ابو البرکات عیسی بن غنائم البطائحی الہمامی والشیخ ابو الفتح نصر بن ابی الفرج البغدادی وابو عبد اللہ محمد بن الوزیر ابی المظفر بن ہُبَیرۃ وابو الفتوح عبد اللہ بن ہبۃ اللہ وابو القاسم علی بن محمد بن الصاحب حاضرین عند شیخنا محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ بمدرستہ فقال لیطلب کل منکم حاجۃ اعطیہا لہ فقال الشیخ ابو السعود ارید ترک الاختیار وقال الشیخ محمد بن قائد ارید القوۃ علی المجاہدۃ وقال الشیخ عمر البزار ارید الخوف من اللہ تعالیٰ وقال الشیخ حسن الفارسی لی مع اللہ تعالیٰ حال ارید زیادتہ علی وقال الشیخ جمیل ارید حفظ الوقت وقال الشیخ عمر الغزال ارید الازدیاد من العلم وقال الشیخ خلیل الصرصری ارید ان لا اموت حتی انال مقام القطبیۃ وقال الشیخ ابو البرکات الہمامی ارید الاستغراق فی محبۃ اللہ تعالیٰ وقال الشیخ ابو الفتوح ارید حفظ القرآن والحدیث وقال الراوی وہو ابو الخیر وقلت انا ارید معرفۃ اللہ تعالیٰ افرق بہا بین الواردات الربانیۃ وغیرہا وقال ابو عبد اللہ بن ہُبَیرۃ ارید نیابۃ الوزارۃ وقال ابو الفتوح بن ہبۃ اللہ ارید ان اکون استاذ الدار وقال ابو القاسم بن الصاحب ارید ان اکون حاجب الحضرۃ فقال الشیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کُلًّا نُّمِدُّ ہٰٓؤُلَآءِ وَہٰٓؤُلَآءِ مِنْ عَطَآءِ رَبِّکَ وَمَا کَانَ عَطَآءُ رَبِّکَ مَحْظُوْرًا قال ابو الخیر فواللہ لقد نالوا کلہم ما طلبوا ورایت کل واحد منہم فی الحالۃ التی ارادہا الا الشیخ خلیل الصرصری فانہ لم یات الوقت الذی وعد فیہ بالقطبیۃ

شیخ عارف باللہ ابو الخیر بشیر بن محفوظ رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں کہ میں اور شیخ ابو السعود حریمی و شیخ محمد بن قائد و شیخ ابو القاسم عمر بن مسعود بزاز و شیخ ابو محمد حسن فارسی و شیخ جمیل صاحب خطوہ و سرعہ و شیخ ابو حفص عمر غزال و شیخ خلیل بن شیخ احمد صرصری و شیخ ابو البرکات عیسی بن غنائم بطائحی ہمامی و شیخ ابو الفتح نصر بن ابو الفرج بغدادی و ابو عبد اللہ محمد بن وزیر ابو المظفر بن ہبیرہ و ابو الفتوح عبد اللہ بن ہبۃ اللہ و ابو القاسم علی بن محمد بن صاحب حاضر تھے نزدیک ہمارے شیخ حضرت محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کے اونکے مدرسے میں پس آپ نے فرمایا چاہیئے کہ طلب کرے ہر ایک تم میں کا کوئی حاجت میں وہ اوسکو عطا کرونگا تو شیخ ابو السعود بولے میں ارادہ کرتا ہوں ترک اختیار کا اور شیخ محمد بن قائد نے کہا میں مجاہدہ پر قوت

چاہتا ہون اور شیخ عمر بزار بولے مین ارادہ کرتا ہون خوف کا اللہ تعالی سے اور شیخ حسن فارسی بولے کہ میرے لئے ایک حال ہو سامنے اللہ تعالی کے مین اپنے اوپر اوسکی زیادتی چاہتا ہون اور شیخ جمیل نے کہا کہ مین حفظ وقت چاہتا ہون اور شیخ عمر غزال نے کہا کہ مین علم کا ازدیاد چاہتا ہون اور شیخ خلیل صرصری نے کہا مین یہ چاہتا ہون کہ نہ مرون یہانتک کہ مقام قطبیت پالون اور شیخ ابو البرکات ہمامی بولے کہ مین استغراق چاہتا ہون اللہ تعالی کی محبت مین اور شیخ ابو الفتوح نے کہا کہ مین قرآن وحدیث کا حفظ چاہتا ہون راوی نے کہا یعنی شیخ ابو الخیر اور مین نے کہا کہ مین اللہ تعالی کی معرفت چاہتا ہون کہ جس سے مین فرق کرلون درمیان واردات ربانیہ کے اور اوسکے غیر کے اور ابو عبد اللہ بن ہبیرہ نے کہا کہ مین وزارت کی نیابت چاہتا ہون اور شیخ ابو الفتوح بن ہبۃ اللہ[1] نے کہا مین چاہتا ہون کہ استاذ دار ہو جاؤن اور ابو القاسم بن صباغ نے کہا مین چاہتا ہون کہ باب عزیز کا حاجب یعنی دربان ہو جاؤن پس حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ نے فرمایا کُلًّا نُمِدُّ هٰؤُلَاءِ وَهٰؤُلَاءِ مِنْ عَطَاءِ رَبِّكَ وَمَا كَانَ عَطَاءُ رَبِّكَ مَحْظُورًا یعنی ہم ہر ایک کی امداد کرتے ہین انکی اور انکی تیرے رب کی عطا سے اور نہین ہے عطا تیرے رب کی منع کی ہوئی شیخ ابو الخیر نے فرمایا پس قسم ہے اللہ کی البتہ مقرر پائی اون سبنے وہ شے جو طلب کی اور مینے دیکھا اون مین سے ہر ایک کو اوس حالت مین جسکا اوسنے ارادہ کیا تھا مگر شیخ خلیل صرصری اسلئے کہ وہ وقت نہین آیا تھا جس مین انکو قطبیت کا وعدہ دیا تھا

**الحکایۃ الثمانون بعد الستۃ المئتین** عن الشیخ العالم الربانی الشیخ شہاب الدین السہروردی رضی اللہ تعالی عنہ قال استغلت[2] بعلم الکلام وانا شاب وحفظت فیہ کتبا وصرت فیہ فقیہا وکان عمی ینہانی عنہ ولا انزجر[3] فا یوما وانا معہ لزیارۃ الشیخ عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ وقال لی یا عمر قال اللہ تعالی یَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِذَا نَاجَيْتُمُ الرَّسُولَ فَقَدِّمُوا بَيْنَ يَدَيْ نَجْوَاكُمْ صَدَقَةً وها نحن ندخلون علی رجل یخبر قلبہ عن اللہ عز وجل فانظر کیف تکون بین یدیہ لتنظر برکات رویتہ فلما جلسنا الیہ قال لہ عمی یا سیدی ہذا ابن اخی عمر مستغل بعلم الکلام وقد نہیتہ عنہ فلم ینتہ وقال[4] لی یا عمر ای کتاب حفظتہ فیہ قلت الکتاب الفلانی والکتاب الفلانی فامر یدہ علی صدری فواللہ ما نزعہا وانا احفظ من تلک الکتب لفظۃ وانسانی اللہ تعالی جمیع مسائلہا لکن وقر اللہ تعالی صدری[5] العلم اللدنی فی الوقت العاجل وقمت بین یدیہ[6] وانا انطق بالحکم وقال لی یا عمر انت اخر المشہورین بالعراق وقال وکان الشیخ عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ سلطان

[1] شاید ... [illegible]
[3] از جا باز داشتن ۱۲
[4] از دو جا باز ایستادن ۱۲
[5] کذا فی الاصل ولکن الاصح فقال ۱۲ منہ
[6] کذا فی الاصل لکن الانسب من بین یدیہ واللہ اعلم ۱۲ منہ

علی التحقیق

الطریق والمتصرف فی الوجود بالتحقیق شیخ عالم ربانی حضرت شیخ شہاب الدین
سہروردی رضی اللہ تعالی عنہ فرماتے ہین کہ مین مشتغل ہوا علم کلام مین اور مین جوان تہا اور
مین نے اوس مین کئی کتابین حفظ کین اور مین اوس مین فقیہہ ہوگیا اور میرے چچا اوس سے مجہکو
باز رکہتے تہے اور مین باز نہین آتا تہا پہر ایکدن وہ آئے اور مین اونکے ہمراہ تہا طرف زیارت
حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ کے اور مجہسے فرمایا اے عمر اللہ تعالی نے فرمایا ہے
اے وہ لوگو جو ایمان لائے جب سرگوشی کرو تم رسول سے تو آگے دہرلو اپنی سرگوشی کے صدقہ
اور سنتا ہی ہم داخل ہونیوالے ہین ایک ایسے مرد پر جسکا دل اللہ تعالی کی طرف سے خبر دیتا ہے
پس تو خوب سوچ کہ تو اوسکے آگے کیونکر ہوتا ہے تاکہ تو اوسکے دیکہنے کی برکتون کو نظر کرے پہر
جب ہم جاکر اونکی طرف بیٹہے تو میرے چچا نے اونسے عرض کیا یا سیدی یہ میرا بہتیجا عمر علم
کلام مین مشتغل ہے اور مینے اوسکو اوس سے منع کیا سو وہ اوس سے باز نہ آیا پس آپنے مجہسے فرمایا
اے عمر تو نے اوس مین کون کتاب حفظ کی ہے مینے عرض کیا کہ فلان کتاب و فلان کتاب پہر آپ نے
اپنا دست مبارک میرے سینے پر پہیرا تو قسم ہے اللہ کی آپنے اوسکو نہین کہینچا اور مین اون کتابون مین سے
ایک لفظ بہی یاد رکہتا ہون مطلب یہ ہے کہ آپکے ہاتہ کہینچنے سے پہلے ہی اون کتابون مین کا ایک لفظ
بہی مجہے یاد نہ رہا اور اللہ تعالی نے اونکے سارے مسائل مجہے بہلا دیے لیکن اللہ تعالی نے اوسی
وقت جلد میرے سینے کو علم لدنی سے گران بار فرما دیا اور مین اونکے آگے سے اس حال مین کہڑا ہوا کہ
حکمتون کے ساتہ نطق کرتا تہا اور مجہسے فرمایا کہ تو عراق مین کے مشہور لوگون کا آخر ہے حضرت شیخ
شہاب الدین رضی اللہ تعالی عنہ نے فرمایا کہ حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ سلطان
طریق تہے اور بالتحقیق وجود مین متصرف تہے **الحکایۃ الحادیۃ الثمانون** بعد الست
المئتین عن الشیخ فخر الدین رحمہ اللہ تعالی صاحب الشیخ شہاب الدین سہروردی رضی اللہ
تعالی عنہ قال جلست فی خلوۃ عند شیخنا اربعین یوما فاشہدت فی الیوم الاربعین الشیخ
شہاب الدین علی جبل عال وعندہ جواہر کثیرۃ وتحت الجبل خلق کثیر وبیدہ صاع
یملاہ من تلک الجواہر ویبثہا علی الناس فیبتدرون الیہا وکلما قلت الجواہر غشیت
کانہا تنبع من عین فخرجت من الخلوۃ فی اخری ذلک واتیتہ لاخبرہ بما شہدت فقال
لی قبل ان اخبرہ الذی رأیت حق او قال ان الذی رأیتہ حق وان ذالک منہ وہو من مادۃ
الشیخ محیی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ لما منعنی بہ عن علم الکلام

فانه كانت له اليد المبسوطة من الله تعالى في التصريف النافذ والفعل الخارق الدائم
شیخ نجم الدین رحمہ اللہ تعالی صاحب حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی رضی اللہ تعالی عنہ
کہتے ہین کہ مین اپنے شیخ کے پاس چالیس دن خلوت مین بیٹھا پس چالیسوین دن مین حضرت شیخ
شہاب الدین مجھے مشاہدہ کراسے گئے ایک بلند پہاڑ پر اور اونکے پاس بہت سے جواہر ہین اور اوس
پہاڑ کے نیچے ایک خلق کثیر ہے اور اونکے ہاتھ مین ایک صاع ہے جسکو وہ اوس جواہر سے بہر لیتے
ہین اور اوسکو لوگون پر پراگندہ کر رہے ہین پس وہ اونکی طرف جہپٹ رہی ہین اور جب کبھی وہ جواہر کم
ہوجاتے ہین تو بڑہنے لگتے ہین گویا وہ کسی چشمے سے ابل رہے ہین پہر مین اپنے اوس ورد کے آخر مین
خلوت سے نکلا اور اونکے پاس آیا تاکہ اونکو خبر دون اوس شئے کی جو مینے مشاہدہ کی تہی تو پہلے اس سے
کہ مین اونکو خبر دون مجھسے فرمایا کہ جو شئے تو نے دیکہی حق ہے یا یون فرمایا کہ بیشک جس شئے کو تو نے دیکہا
البتہ حق ہے اور اوسکے امثال اوسکے ساتہ اور وہ حضرت شیخ محی الدین عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ
وارضاہ کے مادے سے ہی اون چیزون مین سے جو اونہون نے شیخ علم کلام کی عوض مین مجھے دی ہین پس بیشک
اونکے واسطے دست مبسوط تہا اللہ تعالی کی طرف سے تصریف نافذ و فعل خارق دائم مین

**الحكاية الثانية والثمانون بعد الست المائين** عن الشيخ العارف محمد مفرج بن نبهان
الشيباني النيساني نسبته في الاول الى بني شيبان وفي الثانية الى نيسان والبلد المعروف
بالسين المهملة قبل الالف قال كان الشيخ عطاء العرقي يعدي في الشريفة من بلاد تد الى نيسان كل
جمعة واصحابه حوله وكانوا اصحاب احوال فيهم من يركب الاسد فحصل في نفسي من ذلك شئ فسافرت
الى بغداد واجتمعت بسيدي الشيخ عبد القادر رضي الله تعالى عنه وارضاه فذكرت له حال الشيخ
عطاء فامسك عني اياما فلما استاذنته في السفر قال لي عند فراقي له اذا وصلت الى الشريفة
قف عند المخاضة وقل عبد القادر يقول لك لا تركي الشيخ عطاء ولا اصحابه بعد وقت قال
فلما رجعت وقفت عند المخاضة وقلت ما قال لي الشيخ فلما كان يوم الجمعة جاء الشيخ عطاء و
اصحابه على عادتهم وارادوا التخطي وكان بينهم وبين الماء عقبة عالية فزاد الماء حتى انتهى الى
العقبة ولا يقدروا على التخطي فاستعملوا السفن فقال الشيخ عطاء لاصحابه ارجعوا هذا امر قد حدث
ثم قال لهم اكشفوا رؤسكم لنمضي كلنا الى بغداد نستغفر للشيخ عبد القادر رضي الله تعالى عنه
وارضاه فقال له ولده ابراهيم لا بل نمضي الى الشيخ مفرج نستغفر له فلما عزموا على ذلك هبط الماء
الى حد له اولا وعبروا الى نيسان واستغفروا للشيخ مفرج وكانوا يحضرون متواضعين وكان يوم

استغفارهم بی مَّا عظیما **شیخ عارف ابو محمد مفرج بن نبہان شیبانی نیسانی رحمہ اللہ تعالے**
کہتے ہین کہ شیخ عطار عوفی پار کئے جاتے تہے گہاٹ مین اپنے شہر سے طرف نیسان کے ہر جمعہ کو اور
اونکے اصحاب ذکر گرد ہوتے اور وہ لوگ اصحاب احوال تہے اور اون مین سے وہ شخص تہا جو کہ شیر پہ
سوار ہوتا تہا پس میرے جی مین اس سے کوئی شئے حاصل ہوئی تو مین نے بغداد کی طرف سفر کیا اور سیدی
حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ سے ملا پہر اونسے شیخ عطا کے حال کا ذکر کیا تو وہ کئی دن مجہسے
رکے رہے پہر جب مینے سفر کی اجازت اونسے لی تو وقت فراق کے مجہسے فرمایا کہ جسوقت تو اوس
گہاٹ کی طرف پہونچے تو پایاب ہونے کی جگہ کے پاس ٹہیرنا اور کہنا کہ عبد القادر تجہسے کہتا ہے کہ
تو شیخ عطا کو اور اونکے اصحاب کو نہ چہوڑ کہ وہ تجہسے پار ہوجائین کہا پہر جب مین لوٹا تو پایاب ہونیکی
جگہ کے پاس ٹہیر گیا اور مینے کہا جب کہ حضرت شیخ نے مجہسے فرمایا تہا پہر جب جمعہ کا دن ہوا تو شیخ عطا
اور اونکے اصحاب اپنی عادت پر آئے اور پانی مین جانیکا ارادہ کیا اور درمیان اونکے اور پانی کے ایک بلند
گہاٹی تہی پس پانی بڑہ گیا یہانتک کہ اوس گہاٹی تک پہونچ گیا اور وہ پانی مین گہسنے پر قادر نہ ہوئے اور
پار اوترنے سے باز رہ گئے۔ تو شیخ عطا نے اپنے اصحاب سے کہا کہ لوٹ چلو یہ ایک امر ہے کہ مقرر نیا
پیدا ہوا ہے پہر اونہون نے اونسے کہا کہ اپنے سر کہولو تاکہ ہم سب چلین طرف بغداد کے اور حضرت شیخ
عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ سے معافی چاہین پس اونکے فرزند ابراہیم نے اونسے کہا کہ نہین بلکہ
ہم شیخ مفرج کی طرف چلین اونسے معافی مانگین پہر جب اونہون نے اس بات پر عزم کر لیا تو پانی اپنی حد
تک اوتر آیا اور نیسان کی طرف عبور کر گئے اور شیخ مفرج سے معافی چاہی اور یہ لوگ تواضع کرتے ہوئے
حاضر ہوا کرتے تہے اور انکی معافی مانگنے کا دن ایک بڑا دن تہا

## الحکایة الثالثة والثمانون

بعد الستة المئتین عن الشیخ الجلیل العارف ابی عبد اللہ محمد بن احمد البلخی رحمہ اللہ تعالی
قال هاجرت من بلخ الی بغداد وانا شاب لاری الشیخ عبد القادر رضی اللہ تعالی عنہ وارضاہ
فوافیتہ یصلی العصر بمدرسة وما کنت رایتہ ولا رأنی قبل ذلک فلما سلم واهرع الناس للسلام
علیہ تقدمت الیہ وصافحتہ فامسک بیدی ونظر الی متبسما وقال مرحبا بک یا بلخی یا محمد قد رای اللہ
مکانک وعلم نیتک قال فکانت کلامہ کان دواء الجریح وشفاء العلیل فذرفت عیناي خشیة
وارتعدت فرائصی هیبة وتقطعت احشائی شوقا ومحبة واوحشت نفسی من الخلق ووجدت
فی قلبی امرا لا احسن اعبر عنہ ثم ما زال ذلک یقوی یقوی وانا اغالبہ فلما کان ذات لیلة مظلمة
قمت الی وردی فتجلی لی من قبل شخص ... فقال لی ... اين ابي ...

وهذا احد الملائكة المقربين وهذا كاس من شراب المحبة وهذا خلعة حلل الرضا ثم البسني تلك
الخلعة وناولني صاحبه الكاس فاضاء بنوره المشرق والمغرب فلما شربته كشف لي عن اسرار الغيوب
ومقامات اولياء الله تعالىٰ وغير ذلك من العجائب **وكان مما رايت مقام تزل اقدام**
العقول على سره وتضل افهام الافكار في جلاله وتخضع رقاب الالباب لهيبته وتذهل اسرار
السرائر في بهائه وتدهش ابصار البصائر لاشعة انواره ولا تشاهد طائفة من الملائكة الكروبيين
والروحانيين الا حنت ظهورها على هيئة الراكع تعظيما لقدر ذلك المقام وسبحت الله تعالىٰ
بانواع التقديس والتنزيه وسلمت على اهل ذلك المقام ويقول القائل انه ليس فوقه الا عرش الرحمن
ويتحقق الناظر اليه ان كل مقام لواصل وحال لمجذوب او سر لمحبوب او علم لعارف وتصريف لولي
او تمكين لمقرب فمبدؤه ومؤئله او قال مآله وجملته وتفصيله وكله وبعضه واوله وآخره فيه استقر
ومنه نشأ وعنه صدر وبه كمل **قال** وكنت مدة لا استطيع النظر اليه ثم طوقت النظر اليه
ومكثت مدة لا استطيع ان اسامته ثم طوقت مسامتة ومكثت مدة لا استطيع اعلم
من فيه ثم بعد مدة علمت من فيه فاذا فيه سيدنا رسول الله صلى الله عليه وسلم وعن يمينه آدم وابراهيم
وجبريل وعن شماله نوح وموسى وعيسى صلوات الله عليهم اجمعين وبين يديه اكابر الصحابة
رضوان الله عليهم اجمعين والاولياء رضي الله تعالىٰ عنهم قيام على هيئة الخدام وكان على رؤسهم
الطير من هيبته صلى الله عليه وآله وسلم وكان ممن عرفته من الصحابة ابو بكر وعمر وعثمان وعلي
وحمزة والعباس رضي الله تعالىٰ عنهم وكان ممن عرفت من الاولياء معروف الكرخي والسري
السقطي والجنيد وسهل التستري وتاج العارفين ابو الوفاء والشيخ عبد القادر والشيخ عدي والشيخ
احمد الرفاعي رضي الله تعالىٰ عنهم وكان من اقرب الصحابة الى المصطفى صلى الله تعالىٰ عليه وآله وسلم
ابو بكر الصديق رضي الله تعالىٰ عنه وكان من اقرب اولياء الله تعالىٰ اليه الشيخ عبد القادر رضي الله
تعالىٰ عنه سمعت قائلا يقول اذا اشتاق الملائكة المقربون والانبياء المرسلون والاولياء المحبوبون
الى رؤية محمد صلى الله عليه وسلم ينزل من مقامه الاعلى عند ربه تعالىٰ الى هذا المقام فيضاعف
انوارهم برؤيته وتزكو احوالهم بمشاهدته ويعلو مكانهم ومقامهم ببركته ثم يعود الى الرفيق الاعلى
فسمعت الكل يقولون سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ **قال** ثم بدت لي بارقة من
النور القدس الاعظم فغيبتني عن كل مشهود واختطفتني من كل موجود واسقطت مني
التمييز بين كل مختلفين واقمت على هذه ثلث سنين فلم اشعر بنفسي الا واتاني سامر بكسه

المیم وتشدید الراء والشیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ واشجعا علی صدرکم واحدی رجلیہ عندی والاخری ببغداد وقد عاد الی تمییزی وملکت امری فقال لی الشیخ رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ یا بلخی قد امرت ان اردّک الی وجودک واملکک حالک واسلب منک ما قهرک ثم اخبرنی بجمیع مشاهداتی واحوالی من اول امری الی ذلک الوقت اخبارا یدل علی اطلاعہ علی فی کل نفس وقال لقد سالت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سبع مرات حتی تلوقت النظر الی ذلک المقام وسبع مرات حتی طوقت مسامتته وسبع مرات حتی اطلعت علی من فیہ وسبع مرات حتی سمعت المنادی ولقد سالت اللہ تعالیٰ فیک سبع مرات وسبع مرات وسبع مرات حتی لاح لک تلک البارقة وکنت من قبل سالتہ فیک سبعین مرة حتی سقاک اللہ کاساً من محبتہ والبسک خلعة رضوانہ یا بنی اقض ما فاتک من الفرائض ۞ شیخ جلیل عارف

ابو عبد اللہ محمد بن احمد بلخی رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں کہ بیشے بلخ سے بغداد کی طرف ہجرت کی اور مین جوان تھا تاکہ حضرت شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ کو دیکھون پس پہنچے اونکو پایا کہ وہ اپنے مدرسہ مین عصر کی نماز پڑہ رہے تھے اور اس سے قبل نہ مینے اونکو دیکھا تھا نہ اونہون نے مجھکو دیکھا تھا پھر جب اونہون نے سلام پھیرا اور لوگ اونپر سلام کرنیکے واسطے دوڑے تو مین اونکی طرف آگے بڑہا اور اونسے مصافحہ کیا پس اونہون نے میرا ہاتھ پکڑ لیا اور مسکراتے ہوے میری طرف نظر کی اور فرمایا او بلخی اوٹھ تجھے مرحبا ہو مقرر اللہ تعالیٰ نے تیرا مکان دیکھ لیا اور تیری نیت جان لی کہا گویا اونکا کلام زخمی کی دوا اور بیمار کی شفا تھا پس مارے خوف کے میری آنکھین جاری ہوگئین اور ہیبت کے مارے میرے شانہ و پہلو کے درمیان کا گوشت کانپنے لگا اور شوق و محبت کی مارے میرے اندرونی اعضا پاش پاش ہوگئے اور میرا نفس خلق سے وحشی ہوگیا اور بیشک میرے دل مین ایک ایسا امر پایا کہ نہین جانتا تھا کہ اوسکی تعبیر کرون یعنی اوسکو بیان کرسکون پھر یہ بات بڑہتی اور قوی ہوتی رہی اور مین اوسکو پاتا تھا پھر جب ایک رات ... میرے سامنے سے دو شخص میرے واسطے ظاہر ہوے اون مین سے ایک کے ہاتھ مین تو ایک پیالہ تھا اور دوسرے کے ہاتھ مین ایک خلعت تھی پھر خلعت والے نے مجھے کہا کہ مین علی بن ابی طالب ہون اور یہ ایک فرشتہ ہے مقرب فرشتون مین کا اور یہ پیالہ محبت کی شراب کا ہے اور یہ ایک خلعت ہے رضا کی اون سے پھر وہ خلعت مجھے پہنائی اور اوسکے ساتھی نے وہ پیالہ مجھے دیا پس اوسکے نور سے مشرق و مغرب روشن ہوگئے پھر جب مینے اوسکو پیا تو مجھے اسرار اولیاء اللہ کے ...

لہ قابضا ... کذا فی الاصل ... ١٢ منہ

مقامات مجھے مکشوف ہو گئے اور انکے سوا اور عجائب اور جو چیزین مین نے دیکھین اون مین سے ایک ایسا
مقام تہا جسکے سر پر عقول کے قدم پہسلتے ہین اور جسکے جلال مین افکار کے افہام گم ہوتے ہین اور جسکی
ہیبت کے مارے عقول کی گردنین پست ہوتی ہین اور جسکی روشنی مین سرائر کے اسرار غافل ہوتی ہین
اور جسکے انوار کے شعاعون کے سامنے بصیرتون کی بینائیان متحیر ہوتی ہین اور ملائکہ کروبین و روحانیین
و مقربین مین کا جو کوئی گروہ اوسکا مشاہدہ کرتا ہے تو رکوع کرنیوالے کی ہیئت پر اوسکی پشتین جہک جاتی
ہین واسطے تعظیم قدر اوسی مقام کے اور انواع تقدیس و تنزیہ کے ساتھ اللہ تعالی کی تسبیح کرتے ہین اور
اوس مقام کے لوگون پر سلام کرتے ہین اور کہنے والا کہتا ہے کہ اوسکا اوپر مین ہے مگر عرش الرحمن اور اوسکی
طرف نظر کرنیوالا تحقیق پہچان لیتا ہے کہ یہ مقام نہ کسی واصل کے لئے یا کوئی حال کسی مجذوب کے لئے یا کوئی سر کسی محبوب کے واسطے یا کوئی
علم کسی عارف کیلئے یا کوئی تصرف کسی ولی کیواسطے یا کوئی تمکین کسی مقرب کیلئے سو مبدا و موئل اس سب کا یا کہا مآل اسکا اور جملہ
تفصیل اسکا اور کل و بعض اسکا اور اول و آخر اسکا اوسی مقام مین مستقر ہوا ہے اور اوسی سے پیدا ہوا ہے اور اوسی سے کامل ہوا ہے
راوی نے کہا اور مین ایک مدت تک اوسکی طرف نظر کرنیکی طاقت نہین رکہتا تہا پہر مجہے اوسکی طرف
نظر کرنیکی طاقت دیگئی اور ایک مدت تک ٹہیرا رہا اس حال مین کہ اوسکی سمت مین آنیکی مجہو طاقت نہ تہی
پہر اوسکی سمت مین آنیکی مجہے طاقت دیگئی اور ایک مدت تک ٹہیرا رہا اس حال مین کہ مین جان نہین
سکتا تہا اوس شخص کو جو اوس مین ہے پہر ایک مدت کے بعد مین نے اوس شخص کو جان لیا جو کہ اوس مین ہے
پس کیا دیکہتا ہون کہ اوس مین جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہین اور آپکے داہنی طرف حضرت
آدم علیہ السلام و حضرت ابراہیم علیہ السلام و حضرت جبرئیل ہین اور آپکے بائین جانب حضرت نوح و حضرت موسی و حضرت
عیسی ہین صلوات اللہ علیہم اجمعین اور آپکے روبرو اکابر صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین ہین
اور اولیاء رضی اللہ تعالی عنہم تابوتون کی ہیئت پر کہڑے ہوئی ہین اور حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی
ہیبت سے گویا اونکے سرون پر پرندے ہین اور منجملہ صحابہ جنکو مین نے پہچانا یہ ہین حضرت ابوبکر و حضرت
عمر و حضرت عثمان و حضرت علی و حضرت حمزہ و حضرت عباس رضی اللہ تعالی عنہم اور منجملہ اولیا جنکو مین نے
پہچانا یہ ہین حضرت معروف کرخی و حضرت سری سقطی و حضرت جنید و حضرت سہل تستری و تاج العارفین
حضرت ابوالوفا و حضرت شیخ عبدالقادر و حضرت شیخ عدی و حضرت شیخ احمد رفاعی رضی اللہ تعالی عنہم اور
قریب تر صحابہ مین سے طرف مصطفی صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالی عنہ تہے
اور قریب تر اولیاء اللہ مین سے آپکی طرف حضرت شیخ عبدالقادر رضی اللہ تعالی عنہ تہے مین نے
ایک کہنے والے کو سنا وہ کہہ رہا ہے کہ ملائکہ مقربین و انبیاء مرسلین و اولیاء متقین حضرت شیخ

